لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ

آؤ لوگو کہ یہیں نور خدا پاؤ گے ٭ لو تمہیں طور تسلی کا بتایا ہم نے

# ریویو آف ریلیجنز

## یعنی دنیا کے مذاہب پر نظر

جلد ۲۰ | صفر سنہ ۱۳۴۰ھ ٭ نومبر سنہ ۱۹۲۱ء | نمبر ۱۱

چندہ سالانہ عام ۶ طلباء ۴

## فہرست مضامین

حضرت مولوی نورالدین صاحب خلیفہ اول رض کا مجرب اور مجوزہ نسخہ
تریاق زندگی
پچاس بیماریوں کا ایک حکمی علاج
موسمی بخار - ہیضہ - طاعون - نزلہ و زکام و کھانسی و دیگر امراض جن کی تفصیل
پر استعمال میں ملاحظہ کریں - ان سب امراض کے لئے وقت بیوقت سفر و حضر میں
ضرورت پڑ جاتی ہے اس لئے تریاق زندگی کی ایک آدھ شیشی گھر میں بھی اور سفر میں
بھی موجود رہنی ضروری ہے - اس میں ایک اعجازی اثر یہ ہے کہ مرض کے شروع ہوتے
استعمال ہوتے ہی فوری اثر دکھاتی ہے ڈر ہے کہ زیادہ تشریح اور تفصیل اشتہاری مبالغہ
نہ سمجھا جاوے اس لئے چند ایک معزز احباب جنہوں نے اسکے استعمال سے فائدہ اٹھا کر
تصدیقی سرٹیفکیٹ دیئے ہیں - ان کے اسمائے گرامی ذیل میں لکھے جاتے ہیں -
کیونکہ اکثر زیادہ پختہ اور یقینی ثبوت معتبر شہادت ہی ہوتی ہے :-
حضرت مخدومی مولوی شیر علی صاحب - مکرم مولوی حکیم غلام محمد صاحب - مخدوم مکرم
خانصاحب ذوالفقار علی خانصاحب ناظر امور عامہ - مخدومی و مکرمی پیر سراج الحق صاحب
یہ خود طبیب بھی ہیں - جنہوں نے متعدد امراض پر متعدد مرتبہ استعمال کرکے تریاق زندگی کے
کرشمے دیکھے ہیں - مکرم اخویم ماسٹر مبارک اسمٰعیل صاحب بی - اے - بی - ٹی - سردست اسی پر
اکتفا کرتا ہوں ؛
ملنے کا پتہ :- کتاب گھر - قادیان

در اظہارِ عقیدتِ خود باشتمال ذکر محامدِ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

۱ ببین کہ دشمنِ بدکیش و سخت نادانی — سخن چہ گفت خلافم بکذب و بہتانی

۲ چناں نمود بہ خبثِ دروں۔ زحیلہ و مکر — کہ گوئی بود غریق ضلال و طغیانی

۳ چہ ہست در دلِ دشمن۔ زیاں و حسرت و رنج — کہ کامِ خویش بجوید ز کذب و بطلانی

۴ بحیرت است دلم از فریب و تزویرش — کہ دامِ دانہ نمودہ بصیدِ نادانی

۵ بگفت گفتنِ بدخواہ و مرجفِ کذّاب — بہ شکلِ انس و بکردار ہمچو شیطانی

۶ چہ گفت در حق ہمچوں من غلامِ رسولؐ — بگشت از رہ تسلیم و صدق و ایمانی

۷ ہزار لعنت و نفریں کنم بریں سخنش — ہزار تف بزنم بر چنیں سخن رانی

۸ خبر نداشتہ از حالِ من۔ کہ من دگرم — من آں نیم کہ فرد شد سنجار بستانی

۹ من آں نیم کہ بدنیائے دوں بہ بندد دل — من آں نیم کہ دہد دیں بطمع عقبانی

۱۰ من آں نیم کہ بخوف و امیدِ خلق و جہاں — کند عقیدتِ خود را زِ خلق پنہانے

۱۱ من آں نیم کہ ابا از نگارِ خود بکند — من آں نیم کہ بگردوز کوئے جانانے

۱۲ من آں غلامِ رسولم کہ نزدِ او جانے — براہِ یار فدا کردن است ایمانے

۱۳ من آں غلامِ رسولم کہ صد ہزار تبر — براہ حضرتِ جاناں بہ نزدِ او خوانے

۱۴ ہزار تیغ و سناں در رہش بہ الفت او — بوقتِ زخم چو مرہم بجستۂ آسنے

۱۵ فدائے حلقۂ خونبارِ عاشقانِ جمال — ہزار ہا سر و جانے بعشق جانانے

۱۶ عجیب منظرِ عشاقِ اہلِ صدق و وفا — عجیب منظر کوئے بہ از گلستانے

۱۷ عجیب منظرِ حسن و جمالِ لم یزلی — عجیب منظرِ دلبر کہ ہست باشانے

۱۸ ہزار حُسنِ پری پیکراں و مہرویاں — ہزار خوبیٔ خوباں چو باغ و بستانے

۱۹ بہ پیشِ حُسنِ نگارم چو ذرہ ہیچی خورے — نثارِ روئے حسینش جہانِ ہر جانے

۲۰ بہ نزدِ ہیچ مئے ذکرِ حُسنِ مہر دیاں — مکن۔ کہ من سرے دارم بروئے جانانے

۲۱ مرا چو جلوۂ حُسنِ رخش بیاد آید — رود زیاد ہمہ خلق و جملہ گیہانے

۲۲ عجب کہ ہیچ مئے زر نگارِ خود گردد — چہ کرد دشمنِ حاسد گماں بہجرانے

۲۳ کجا بود کہ کنم ترک آں در و کوئے — کجا بود کہ گذارم ز دست دامانے

۲۴ مرا چو منظرِ دلبر دگر بخلق کجا — کجا بود کہ کنم کفر بعد ایمانے

۲۵ من آں نیم کہ کنار ترکِ سجدۂ آدم — من آں نیم ز ملائک شود چو شیطانے

۲۶ من آں نیم کہ کنند ترکِ نوح کشتیباں — من آں نیم کہ بخواہد چو غرقہ طوفانے

۲۷ من آں نیم کہ خلافِ خلیل و راہِ خلیل — شود محبِ بتِ آذری بُعدوانے

۲۸ مرا بغیرتِ توحید آں چناں جوشے است — کہ خواہم از دل و جانے شکستِ اوثانے

۲۹ منم ز لشکرِ محمود و کارِ بت شکنی است — بخاطرم ہمیں جوش و خروش ہر آنے

۳۰ عمارتِ ہمہ دوناں خراب خواہد شد — نہ دیر ماند و نے بت نہ شورِ شیطانے

۳۱ کجا بود کہ کنم ترکِ دامنِ موسےٰ — کجا بود کہ بفرعوں شوم چو ہامانے

۳۲ کجا بود کہ کنم با مسیح دمسازے  چناں کہ کرد یہودا بمکر شیطانے

۳۳ چرا ز باب مسیحا چو من جدا گردد  کہ ہست از پئے دردم علاج و درمانے

۳۴ بطمعِ چند دراہم مسیح فروش نیم  مسیح فروش دگر من دگر بہ ایقانے

۳۵ من آں نیم کہ بدانا چو زہر نام مسیح  بلے چو زہر بہ نزدم برائے شیطانے

۳۶ من آں نیم کہ بگردم ز سیدِ لولاک  کجا بود کہ روم از درِ جہانبانے

۳۷ زباب رحمت جملہ جہان و عالمیان  گریز دانکہ نخواہد نصیب از خوانے

۳۸ مگر کسے کہ بود ہمچو من غلام رسول  کجا بود کہ کند ترک باب و دامانے

۳۹ عجیب احمدؐ مرسل کہ ہست جانِ جہاں  خدانما است وجودش بفضلِ رحمانے

۴۰ خدائے پاک و محمدؐ رسول و ہر مرسل  چناں نمود کہ دیدم ہمہ بمیزانے

۴۱ نمود از پئے عشاق حق چناں مسلک  کہ سرورِ ہمہ گشتہ ز خلق گیہانے

۴۲ نہ کس رسید بعلمش نہ کس بحکمت او  نہ کس رسید بعرفانِ او بعرفانے

۴۳ نہ کس بزہد و تعبد نہ کس بصدق و ورع  نہ کس بہمت و اخلاص و جذب فیضانے

۴۴ نہ کس بہ عشق و محبت نہ کس بقرب و وصال  نہ کس بفیض و کرم نے بحُسن و احسانے

۴۵ ہزار یوسفِ مصری بہ پیش حسنش ہیچ  ہزار عیسےٰ دم از دمش بہ فیضانے

۴۶ ز فیض احمدؐ مرسل گدا شود سلطان  چنانکہ مور ز فیضش شود سلیمانے

۴۷ محمدؐ است کہ مدحت گرش رسولانند  ولے محمدؐ عربی شدش ثنا خوانے

۴۸ گہے بمدحت گیسو۔ گہے بقامت او  گہے بحلیہ رنگش۔ نمود تبیانے

۴۹ گہے بذکر علامات صدق او گفتہ  کسوفِ شمس و خسوفِ قمر برمضانے

۵۰ گہے بیان نشانش بترک سعی قلاص  چنانکہ ذکر عشار آمدہ بہ قرآنے

۵۱ ظہور مرگ۔ بطاعوں۔ نشان نصرت او  قرار دادہ در اخبارِ خود چو فرقانے

۵۲ بہ بر و بحر نشانہائے صدق او پیدا  بکوہ و دشت علاماتِ او با علانے

۵۳ چنانکہ بہر بحار است آیت تفجیر  چنانکہ آیتِ تمصیر در بیابانے

۵۳ نشانِ صدق بہر نوعِ خلق شد ظاہر    چہ خاک و آب چہ آتش چہ باد و بارانے

۵۴ چہ نوعِ خلق جمادات و چہ نباتاتے    چہ نوعِ خلق ز حیوان۔ چہ نوعِ انسانے

۵۵ چہ فرقہ ہائے یہود و چہ فرقہائے ہنود    چہ فرقہ ہائے مسلماں۔ چہ اہلِ صلبانے

۵۶ چہ دوستانِ وفاکیش و چہ عدو انش    چہ طبقہ ہائے رجال و نساء و صبیانے

۵۷ چہ عسر و یسر۔ چہ جنگ و نبرد و صلح و ظفر    چہ زندگانی و مرگے۔ چہ فرح و احزانے

۵۸ نشانِ صدق او پنجاب و ہند و بنگالہ    نشانِ صدق او زارِ روس و جاپانے

۵۹ نشانِ صدق او جنگِ ممالکِ غربی    نشانِ صدق او احوالِ روم و ایرانے

۶۰ غرض ز عالمِ کون و فساد چہ چیز است    کہ نیست شاہدِ حقیتش بعنوانے

۶۱ کسے نیامدہ از دشمنانِ حق بقتال    مگر بخنجرِ حق کشتہ شد بمیدانے

۶۲ کجا است آتھم و ڈوئی و لیکھرام کجا است    کجا جمونی و بھینی کہ بود ثبانے

۶۳ کجا اللہ داست قصوری کہ بد دعا کردہ    کجا کہ مرد بجہلم بقہرِ دیّانے

۶۴ کجا معاند پٹیالوی کہ دجل نمود    کجا عدو بہ علیگڈھ کہ کرد کفرانے

۶۵ براند خامہ چو در ردِ کافرانِ حق    نمود کار صوارم بزورِ برہانے

۶۶ نشانِ صدق کہ در جلسۂ مذاہب بود    عجب نمود اثر بہر ردِ ادیانے

۶۷ چہ بود منظرِ دلکش باجتماعِ عظیم    مثالِ غزوۂ خیبر بصدق وقانے

۶۸ فتاد بر سرِ ہر ساحرے بپیش کلیم    نمود از پئے سحرے عصا چو ثعبانے

۶۹ عجب نمود نشانے بقوتِ اعجاز    کہ ہر مخالفِ حق ہم شدہ ثنا خوانے

۷۰ بوقتِ حرب دلائل نہ کم ز شمشیر اند    فزوں کلامِ مؤثر ز تیغِ بُرّانے

۷۱ بہر صحیفہ کہ اعجازِ خود بہ پیش نمود    عجب نمود پئے حجتے ز سامانے

۷۲ بیاں نمود بہر صنف موتِ عیسیٰ را    چنانکہ مرد بموتش حماتِ صلبانے

۷۳ چناں خلافِ حیاتِ مسیح باد و زید    کہ مرگِ او شدہ وردِ رجال و نسوانے

۷۴ تا صف است مرا از اباءِ مثلِ یہود    چہ ہم عقیدۂ نصرانیاں مسلمانے

۷۵ خلاف حکم خدا و خلاف حکم رسول     خلاف قول پیغمبر خلاف قرآنے

۷۶ اگرچہ بہر حیات مسیح کوشانند     مگر حیات نہ یابد کہ گشت بیجانے

۷۷ چناں تنفرِ مسلم نہ در وقوع آمد     کہ ہتک شاہ رسولاں کند مسلمانے

۷۸ ازیں چہ ہتک فزونست ای مسلماناں!     کہ مرد نزد شما زندہ و نگہبانے

۷۹ ولے بقید حیات است عیسٰے مریم     کہ مرد نزدِ خدا و رسولؐ اعوانے

۸۰ دگر زہتک بہ بیں آنکہ نزد ہر بدبیں     کم است آل محمدؐ ز آل عمرانے

۸۱ بود ز قوم کلیمے یکے مسیح آمد     مگر ز آل محمدؐ خلاف امکانے

۸۲ یہود گشتہ بانکار عیسٰے موعود     مسیح احمدؐ مرسل کہ شاہ دورانے

۸۳ کجا مسیح محمدؐ کجا مسیح کلیم     کجا محمدؐ عربی و ابن عمرانے

۸۴ محمدؐ است کہ جانم فدائے احسانش     کہ آمد است مسیحش ز آلؑ اعوانے

۸۵ تمام خلق دجہانے بانتظارش بود     دلم فدائے قدومش بجانؑ قربانے

۸۶ جہاں کہ بود چو غنچہ خموش و لب بستہ     بمقدمش چو گلے از نسیم و بستانے

۸۷ ہزارہا در رحمت کشود از یمنش     ہزار عقدۂ مشکل از و شد آسانے

۸۸ دراں زماں کہ ظہورش بشان صدق آمد     جہاں بہ پنجۂ شیطاں بہ قید عصیانے

۸۹ خدا بمنت و رحمت چہ دور آوردہ     کشاد باب انابت ز لہر غفرانے

۹۰ زمین مردہ چہ سبزہ دمیدہ از دم او     جہاں چو روضۂ سرسبز و بالوانے

۹۱ جہاں ز ظلمتِ کفر و ضلال تاریکے     شدہ بنور او تاباں چو روز تابانے

۹۲ نمود از رُخِ محبوب خود ہمہ خوباں     نمود جلوۂ حسنش غنی ز ہر آنے

۹۳ وجود او شدہ مظہر برائے ہر مرسل     نمود شانِ ہمہ انبیاء بافنانے

۹۴ بقادیان مقدس بہ بیں کہ بار دگر     ظہور کرد تجلیٔ نور فارانے

۹۵ ندا ز وادیٔ ایمن کہ مے شنفت کلیم     شنیدہ ایم ازینجا بسمع عرفانے

۹۶ خدائے پاک نہاں بود ہمچو گنج نہاں     نز دل خویش ہموں جا نمود باشانے

۹۷ خوشا کسے کہ تماشائے نور لم یزلی — کند چو منظر طورے بنور جانانے

۹۸ خوشا کسے کہ بنوشید ساغر وصلش — خوشا کسے، کہ بہ صہبائے او چو سکرانے

۹۹ خوشا کسے کہ بکوئے نگار مسکن یافت — خوشا کسے کہ دمیدہ ز سوز و ہجرانے

۱۰۰ خوشا کسے کہ چو من گشتہ طالب عشقش — خوشا کسے کہ نخواہد سوائے جانانے

۱۰۱ بیا۔ بیا و بدہ ساقیا بمن جامے — کہ تا بشورشِ عشقش کنم فدا جانے

۱۰۲ چناں نگاہے بمن کن کہ من بہ پروازی — رسم بمنزلِ دلدادگاں بیک آنے

۱۰۳ چناں بمنت و رحمت بمن نظر فرما — پرم بجوشِ تعشق بسوئے جانانے

۱۰۴ چناں بمستیٔ عشقے شوم محویت — کہ تا بحشر نباشد بصحو سکرانے

۱۰۵ چناں بجذبۂ حسنِ بقا شوم مجذوب — کہ جز نگار نماند بیاد ایں جانے

۱۰۶ بہ حُسن یار بہ بینم جہاں چو آئینہ — بروئے یار بہ بینم جنان درضوانے

۱۰۷ حریم قدس شود مسکنم چو مرغ حرم — رسم بروضۂ قدوسیاں بفیضانے

۱۰۸ گدائے کوئے شہانم بآں امید بزرگ — بود کہ دولت علیا نوازد از خوانے

۱۰۹ کجا بود کہ گداءِ الٰہی بگرد اندرما — کجا بود کہ روم از درش بحرمانے

۱۱۰ زہے سعادتِ قدسی اگر قبول شود
دعائے بندۂ درگہ بپیش سُلطانے

(غلام رسول راجیکی)

---

## ریویوز

**ہدایات زریں**۔ فرمودہ حضرت خلیفۃ المسیح ثانیؓ برائے مبلغین۔ خوشخط اعلیٰ درجے کے آرٹ پیپر پر چھپی تقطیع۔ حجم ۴۴ صفحے۔ بلا جلد ۱۰ر مجلد عہ ر۔ میر قاسم علی صاحب ایڈیٹر فاروق سے دستیاب ہو سکتی ہے ؛

**ست اُپدیش**۔ مصنفہ ایڈیٹر نور بجواب "تکذیب" مصنفہ ایڈیٹر لائل گزٹ۔ حجم ۸۰ صفحے قیمت بلا جلد ۱۲ر مجلد عہ ر

**سوانح عمری حضرت شاہزادہ عبداللطیف صاحب مرحوم**۔ مصنفہ سید احمد نور صاحب مہاجر قادیان۔ سادہ اور مؤثر پیرایہ میں۔ قیمت ۳ر سید صاحب موصوف سے مل سکتی ہے ؛

# مسیح کی پہاڑی تعلیم کے یہودی ماخذ

## نمبر ۲

## تم بھی تو ویسے ہی ہو

ہم اس قسم کے دلائل کے کبھی قائل نہیں ہوئے۔ یہ کہنا کہ تم میں بھی وہی نقص ہیں جو ہم میں ہیں اس سے ہمارے نقائص کسی طرح ہلکے نہیں ہو سکتے ہیں۔ اس کا صرف اس قدر فائدہ ہوتا ہے کہ بعض دفعہ بدلگام خصم کا منہ بند ہو سکتا ہے۔ لیکن اب زمانہ وہ نہیں رہا۔ اس کا اُلٹا اثر ہوتا ہے اگر کسی کی طبیعت ماننے کی طرف بھی مائل ہو جائے تو وہ بھی پھر ضد اور ہٹ سے سخت ہو جاتی ہے اور طبیعتوں میں فطرتاً نفرت واقع ہو جاتی ہے۔ ہاں اس کا بے شک جیسا کہ ذکر ہو چکا ہے ایک سریع اثر ضرور ہوتا ہے وہ یہ کہ بعض دفعہ ایک شخص بڑی بے حیائی سے اور دلیل کے نہ ہونے کے باوجود بھی اعتراض پر اعتراض کیئے چلا جاتا ہے اور بعض دفعہ اس کے اعتراض ایسے ہوتے ہیں کہ خود اس کے معتقدات پر اُسی طرح واقع ہوتے ہیں۔ لاکھ دلائل دو اس کا منہ بند ہی نہیں ہو سکتا۔ ایسی صورت میں سوائے اسکے کوئی چارہ نہیں کہ اس کی بدزبانی کا سدباب کیا جاوے اور اس کو کہا جاوے ۔۔۔ کہ میاں اپنی چارپائی کے نیچے بھی لاٹھی پھیر کر دیکھو تمہیں دوسرے کی آنکھ میں تنکا نظر آرہا ہے پہلے اپنی آنکھ کا شہتیر تو نکلوا لو خود تمہاری معتقدات بھی ہیں اور یہی اعتراض بجنسہٖ ان پر وارد ہو سکتا ہے

فما کان جوابکم فھو جوابنا

ریویو انگریزی بابت ۱۹۲۰ء میں ہم ذکر کر آئے ہیں کہ اسلام اصل میں

کوئی نیا مذہب نہیں ہے بلکہ وہی پرانا مذہب ہے جس کو حضرت آدم نوح ابراہیم موسیٰ عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ والسلام تمام انبیاءؑ مانتے اور منواتے چلے آئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ صرف اُس پرانے مذہب کی تجدید ضرورت زمانہ و مکان کو مدِّنظر رکھتا ہوا کرتا چلا آیا ہے۔ یہ مذہب ایسا ہی پرانا ہے جیسا کہ انسان یعنی جب سے انسان اور مخلوقات چلی آتی ہے یہی مذہب چلا آیا ہے۔ یہی صحیح فطرت انسانی کا مذہب ہے اور رہا ہے اور اسی کی طرف قرآن شریف کی یہ آیت اشارہ کرتی ہے فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا لا تبدیل لخلق اللہ ذٰلک الدین القیم۔ یعنی اسلام ہی وہ الٰہی سانچہ فطرت ہے جس میں صحیح فطرت انسانی ٹھیک طور پر اتر سکتی ہے۔ اس فطرت کا برقرار رکھنا مذہب کی غرض و غائیت قرار دیا گیا ہے۔ اسی کے متعلق یہ تاکید ہے کہ اس کو ہر قسم کی آلائش سے پاک رکھنا چاہیئے۔ اسی کو بالکل صاف و پاک رکھنے کی ہدایت ہے انہی قواعد کی پابندی عین مصلحت الٰہی اور مذہب کی روح ہے بس یہی فطرت صحیحہ ہے یا بالفاظ دیگر انسان کا اعلیٰ و اجلیٰ جزو ہے جس کو ہمارا فرض ہے کہ گلنے اور سڑنے سے بچائیں۔ اس کو تر و تازہ رکھیں اور اس پر کسی قسم کی خزاں نہ آنے دیں ایسا نہ ہو کہ یہ خشک ہو جائے اور پھر اس میں سڑانڈ پیدا ہو جائے۔ اسی حیثیت سے ہم کہتے ہیں کہ اسلام نیا مذہب نہیں بلکہ سب سے پرانا مذہب ہے۔ پس ان حالات کے موجود ہوتے ہوئے اگر ہمیں بعض ایسی تعلیمات بھی مل جاویں جو مشترکہ طور پر بائیبل میں بھی ہوں ویدوں میں بھی پائی جاویں زندوستا اور وساتیر کا جزو بھی ہوں اور کسی اور جگہ بھی موجود ہوں تو اس سے کوئی قباحت لازم نہیں آتی ہے اور نہ یہ کوئی جائے تعجب ہے۔ کیونکہ خدا کے فرستادہ ایک ہی قسم کا پیغام لیکر ہر جگہ آئے اور جگہ اور زمانے کی ضروریات کو مدِّنظر رکھکر انہوں نے اس پیغام کو پہنچا دیا۔ چنانچہ قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ملۃ ابیکم

ابراھیم ھو سمٰکم المسلمین۔ اس آیت سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہاں قرآن شریف دعویٰ کرتا ہے کہ اسلام ہی مذہب ابراہیمؑ ہے۔ علاوہ ازیں قرآن شریف کا دعویٰ ہے کہ اس میں تمام سچی تعلیمات شامل ہیں چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فیھا کتب قیمہ یعنی اس میں تمام مستند کتب شامل ہیں۔ ان دعاوی کے موجود ہوتے ہوئے پھر قرآنی تعلیمات کو سرقہ کہنا ایک بڑی بے ہودگی ہے۔ اگر کوئی سرقہ کہکر اپنے جی کو خوش کر سکتا ہے تو اسکو مبارک ہو۔ لیکن یہی ایک بات ہے جو ہم قرآن شریف کے الہامی ہونے اور اسکی ضرورت ثابت کرنے کے لئے پیش کرتے ہیں اور ہم جانتے ہیں کہ اس کے سوائے اور کوئی راہ نہیں۔ اور ہر عقلمند اسی کو تسلیم کریگا۔ پادری صاحبان لاکھ کوشش کریں اس تہذیب و ترقی کے زمانے میں کوئی سمجھدار آدمی اس امر کے تسلیم کرنے کے لئے ہرگز طیار نہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ جو رب العالمین ہے اس نے سوائے بنی اسرائیل کے تمام بنی نوع کو اندھیرے میں رکھا اور فطرت انسانی کے ہر زمانے میں ایک ہونے کے باوجود بھی کبھی کسی کو کچھ کہا اور کسی کو کچھ۔ فطرت حقہ و صحیحہ ہر وقت و ہر آن و ہر جگہ میں ایک ہی رہی ہے اور ایک ہی رہیگی۔ ہاں گرمی سردی کا تغیر ہوتا رہتا ہے سو یہ عارضی اور نزد ابد میں داخل ہے۔ ایسی قطع و برید ہر وقت لگی رہتی ہے اور رہیگی؛

اصل بات یہ ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کی غرض صرف یہی نہیں ہوتی کہ نئے احکام و نئے قواعد و نئے اصول زندگی لوگوں کو آکر سکھاتے رہیں جو کوئی آوے ایک نئی بنیاد ڈالے ؎

ہر کہ آمد عمارت نو ساخت ؛ رفت منزل بدیگری پرداخت

انکی اصل غرض اصلاح نفس ہوتی ہے جو وہ قومی طور پر کرنے کے لئے مبعوث کیئے جاتے ہیں اور ان کا کام یہ ہوتا ہے کہ وہ تجدید دین کریں۔ دین وہی پرانا ہوتا ہے۔ اب یہ مسلم امر ہے کہ اصلاح نفس کے لئے کوئی بہت بڑے آئینوں

اور قواعد کی ضرورت نہیں ہوتی۔ روحانیت پیدا کرنے کے لئے صرف چند امور کی ضرورت ہوتی ہے اور وہ بیرونی نہیں اندرونی ہوتے ہیں جن کو ظاہری صورت دینا بہت مشکل ہوتا ہے ان انبیاءؑ کی اصل غرض یہ ہوتی ہے کہ مخلوق کا خالق سے تعلق درست ہو جائے اور ہر انسان کا دوسرے انسان سے تعلق ٹھیک ہو جائے اسی کو دوسرے الفاظ میں ہمدردی بنی نوع کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے اور یہ ہر دو امر آپس میں لازم و ملزوم کے طور پر واقع ہوئے ہیں سچی انابت الی اللہ کبھی پیدا نہیں ہو سکتی جب تک کہ سچی ہمدردی بنی نوع سے پیدا نہ ہو جائے۔ ان ہر دو امور کے حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ انسان کو اپنی ہستی کا علم ہو اور پھر اپنے اوپر قابو پانے کی طاقت حاصل ہو جائے یا بالفاظ دیگر یوں کہنا چاہیئے کہ انسان کو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کے احکام کو سمجھنے کی کوشش کرے اور اپنے اندر قربانی کا مادہ پیدا کرے۔ امیر ہو یا غریب سب کو ایک ہی راہ پر چلنا پڑتا ہے۔ اور یہ سب بغیر بہت بڑے دنیاوی علم و فضل کے بھی حاصل ہو سکتا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ بہت بڑا سائنس دان ہو کر ہی سچی ہمدردی پیدا کر سکتا ہے یا اللہ تعالیٰ سے سچا تعلق حاصل کر سکتا ہے۔ نبی کا صرف اس قدر کام ہوتا ہے کہ انسان کی زندگی میں اپنے انفاس قدسی و برقی جذبہ سے ایک ایسا تغیر عظیم پیدا کر دے کہ اس انسان کی موجودہ زندگی پر ایک کامل موت وارد ہو جائے اس کے لئے اس نبی کو صرف اُن اصولی امور و رموز حکمت کو استعمال میں لانا پڑتا ہے جو فطرت صحیحہ میں پہلے ہی سے مرکوز ہیں اور خالق الکل نے اپنی مصلحت تامہ کے ماتحت ہر ایک طبیعت میں ان کو ودیعت کر دیا ہے یہ اصول کم و بیش تمام کتب مقدسہ میں پائے جاتے ہیں۔ ضرورت اصل میں ان اصول کی اتنی نہیں ہوتی جیسی کہ اس چیز کی ہوتی ہے کہ ان اصولوں کو ایک زندہ جامہ پہنا دیا جاوے اور یہ ممکن نہیں کہ یہ بات بغیر وساطت نبی کے محل وقوع میں آسکے۔

ورالا وہ اصول تو ہر فطرت انسانی میں مرکوز ہیں بایں معنی کہ جب نبی اپنی قوت قدسی
اور برقی جذبہ کے اثر سے فطرت انسانی جو پہلے ایک خواب کی حالت میں مُردہ
پڑی ہوتی ہے جگاتا ہے تو اس وقت وہ پوشیدہ طاقتیں ظہور میں آجاتی ہیں
جو خالق فطرت نے ہر انسان کو ودیعت کی ہوتی ہے جوں جوں وہ نبی اپنا اثر
ڈالتا ہے اور ان اصولوں کی پابندی کرداتا ہے توں توں انسان کو خود بخود
محسوس ہوتا ہے کہ اسکے اندر سے وہ باتیں نکل رہی ہیں اور عین اس کی فطرت کے
مطابق ہو رہی ہیں۔ یہ بجائے خود ایک بڑا مضمون ہے ............
... جو ایک بسیط بحث کو چاہتا ہے یہاں ہمارا منشاء صرف یہ ہے کہ ان پوشیدہ
قوتوں کے آشکارا کرنے میں اور ان بنیادی اصولوں پر انسان کو چلانے کے
لئے ایک آسمانی وجود کی ضرورت ہوتی ہے جس کو ان اقوات کے اُبھارنے
کے بعد صرف یہ دیکھنا ہوتا ہے کہ کہیں کوئی شاخ بے ڈھنگی نہ نکل جائے بس
وہ ہر وقت باغبان کی طرح کھڑا رہتا اور تراش کیئے جاتا ہے پیوند کی ضرورت ہو
پیوند ورنہ قطع و برید حسب ضرورت اس کا کام ہے پس یہی ایک کام ہے جس کے
لئے تمام انبیاءؑ مبعوث ہوتے ہیں اور اسی کے لئے حضرت نبی کریم صلے اللہ
علیہ وسلم مبعوث ہوئے ؏

لیکن مسیحی مشنری کو اس سے کوئی سروکار نہیں اس کا فرض ہے کہ اعتراض
کرتا جائے یا اس نے کبھی نہیں دیکھنا کہ وہ کس پر اعتراض کر رہا ہے کہیں اعتراض
گھر پر تو نہیں پڑتا۔ اس کو اصل عمارت سے جو اس مجدد اعظم اور دنیا کے بہت بڑے
محسن نے قائم کی کوئی واسطہ نہیں عمارت عالیشان ہو ہر طرح سے رہنے کے قابل
ہوں تمام آرام و آسائشیں اسمیں مہیا ہوں کوئی ایک ضرورت چھوٹی یا بڑی
ایسی نہ رہ گئی ہو جو اسمیں موجود نہ ہو۔ اس کا کام بس یہ ہے کہ یہ نکتہ چینی کرے
کہ یہ اینٹ فلاں گرے ہوئے مقبرہ سے اُٹھائی گئی ہے یہ پتھر فلاں مسمار قلعہ

سے لایا گیا ہے۔ یہ چیز فلاں تباہ شدہ اور اُجڑے ہوئے مکان سے لائی گئی ہے وہ یہ نہیں دیکھتا کہ ان عمارتوں میں بھی یہ چیزیں کسی اور جگہ سے لاکر لگائی گئی تھیں۔ اور پھر اسکو یہ بھی نظر نہیں آتا کہ اگر ایک جگہ اُلّو بول رہے ہوں وہاں سے اگر کچھ مصالحہ نکالکر کسی بہت ہی مفید کام میں لگا دیا تو گناہ کونسا کیا۔ لیکن اس کی مسخ شدہ طبیعت یہ گوارا تو ضرور کرتی ہے کہ وہ بدنما داغ دنیا میں رہ جائے اور اس کے کھنڈرات نظر آئیں لیکن انسان کے رہنے کے لئے اس سے ذرا ہٹکر صحت کے اصول کو مدِّ نظر رکھتے ہوئے کوئی اور عالیشان مکان طیار نہ ہو۔ کیونکہ اب کوئی دام افتادہ اس اُجڑے ہوئے مزار کے مجاور کے پاس کب آنے لگا۔ سارا رونا اسی امر کا ہے کہ اس کے پُرانے قصہ کہانی اور گذشتہ یاد کی موجودہ عمارت بالکل کس مپرسی میں ڈال دی گئی ہے پس یہی وجہ ہے کہ وہ تبرو ترکش سنبھالے نئی عمارت پر کام کرنے والوں کے پیچھے ہاتھ دھوکر پڑا ہے پس ضرور ہوا کہ ہم یہ سلسلہ مضامین شروع کریں اور اسکو سمجھائیں کہ جس تباہ شدہ مقابر کی پرستش اسکو مجبور کر رہی ہے کہ نیا محل طیار نہ ہو وہ ان تباہ شدہ مقابر کی خود بوسیدہ اینٹوں وغیرہ کو دیکھے آیا اُسکا مصالحہ وغیرہ کسی اور جگہ سے تو اکٹھا نہیں کیا گیا اور یہ بھی دیکھے کہ جب ان کے زمانے میں ان مقابر کی تعمیر شروع ہوئی تھی تو آیا اس وقت بھی اس قسم کے لوگ موجود تھے یا نہ تھے جو انپر ان استخوانوں کی خاطر نئی ہیکل بننے نہ دیتے تھے۔ پس یہ تمام چھان بین محض اسی وجہ سے شروع کی جاتی ہے ورنہ ہمارا دل نہیں چاہتا۔ مگر چونکہ وہ مصر ہیں اس لئے ضروری ہے کہ آنکھیں کھولی جاویں۔ پھر ان کو معلوم ہو کہ دوسرے کے گھر پر حملہ کرنے کے کیا معنی ہوتے ہیں ؎

گذشتہ آرٹیکل (سلسلہ کے لئے دیکھو اردو ریویو جلد ۲ عدد ۱۹ صفحہ ۲۱۷ سے لیکر ۲۳۱ تک) میں ہم دکھلا چکے ہیں کہ پہاڑی وعظ کی پہلی دو آیتوں کے ماخذ

عہد عتیق میں موجود ہیں اور ہم نے خلاصۃً ان آیات کو بھی دیدیا ہے۔ اب ہم اس سلسلہ مضمون کو آگے چلاتے ہیں ؛

تیسری تبریک یوں ہے "مبارک وہ جو دل کے حلیم ہیں کیونکہ وہ زمین کے وارث ہونگے" یہ زبور ۳۷۔ آیت ۱۱ کی نقل ہے جس کے الفاظ یہ ہیں کہ "غریب دل زمین کے وارث ہونگے" ساتھ ہی ملاحظہ ہو زبور ۲۵ آیت ۱۳۔ اسی قسم کی آیت Enock (اینک) کی کتاب ۶ آیت ۹ میں موجود ہے "کہ برگزیدوں کے پاس ہی نور خوشی اور اطمینان ہوگا اور وہ زمین کے وارث ہونگے"

مسٹر جیرلڈ فریڈلینڈر (Mr. Gerald Friedlander) جس کی کتاب سے اس آرٹیکل کا بہت سا حصہ اور پہلے آرٹیکل کا بیشتر حصہ اخذ کیا گیا ہے کہتا ہے اور اس کا کہنا نہایت ہی صحیح ہے "کہ یہ بڑی عجیب بات ہے کہ لوقا ان برکات کا بالکل ذکر نہیں کرتا جو حلیمی صلح پسندی پاکیزگی رحم اور کرمیت کے متعلق مذکور ہیں یہ ممکن ہے کہ حضرت مسیح کی اصل تعلیم میں ان کا ذکر نہ ہو" وجہ یہ ہے کہ لوقا جو کچھ لکھتا ہے وہ محض پولوس کی خاطر یا اس کے ایماء و ہدایت کے ماتحت۔ رسولوں کے اعمال جو نئے عہد نامہ کی پانچویں کتاب ہے اور جس میں حواریوں کے حالات درج ہیں وہ بھی لوقا کی تصنیف ہے اس میں مصنف کی یہ کوشش ہے کہ پولوس کے مسلک کی حمایت کی جاوے اور اسی کی پولیسی کا اثبات ہو۔ اب یہ روز روشن کی طرح ثابت ہے کہ پولوس کی تعلیم میں عمل ایک بالکل بے حقیقت چیز ہے اور شریعت اس کے نزدیک لعنت ہے کیونکہ اس کا مقولہ ہے کہ کوئی انسان اعمال کے ساتھ نجات نہیں پا سکتا اور نہ ہی وہ راستباز ٹھیر سکتا ہے اس لئے لوقا کی انجیل میں ان خوبیوں کا ذکر یا ان کے ثمرات کا کوئی بیان نہیں ہو سکتا ؛

پھر اسی پہاڑی وعظ میں حضرت مسیحؑ فرماتے ہیں "مبارک وہ جو راستبازی کے بھوکے اور پیاسے ہیں کیونکہ وہ سیر کیئے جاوینگے" دیکھئے زبور ۲۴ آیت ۵ کہتی

ہے کہ "میری روح خدا اور زندہ خدا کی پیاسی ہے"۔ مسٹر فریڈ لینڈر کے خیال کے مطابق راستبازی کا لفظ خاص عہد عتیق سے مخصوص ہے یرمیا باب ۲۳ آیت ۶ میں خدا تعالیٰ خود راستباز بننے کا وعدہ کرتا ہے اور کہتا ہے اس سے لوگوں کی رستگاری ہوگی۔ متی کی آیات کے متعلق چند نظائر ملاحظہ ہوں "تو اس کی جو سراسر حق ہے پیروی کیجیو تاکہ تو جئے اور اس زمین کا جو خداوند تیرا خدا تجھے دیتا ہے وارث ہووے (استثنا باب ۱۶ آیت ۲۰)

اور صداقت کا انجام صلح ہوگا اور صداقت کا پھل ابدی سکھ اور آرام ہوگا (یسعیا باب ۳۲ آیت ۱۷)

میری سنو اے لوگو تم جو صداقت کی پیروی کرتے ہو اور خداوند کے جویاں ہو (یسعیا باب ۵۱ آیت ۱)

وہ جو حلیم ہیں کھاوینگے اور سیر ہونگے اور وہ جو خداوند کے طالب ہیں اسکی ستائش کرینگے (زبور ۲۲ آیت ۲۶)

وہ جو صداقت اور رحمت کی پیروی کرتا ہے زندگی اور صداقت اور عزت پاتا ہے (امثال باب ۲۱ آیت ۲۱)

وہ (خدا) جو صداقت کی پیروی کرتا ہے دوست رکھتا ہے۔ (امثال باب ۱۵ آیت ۹)

اسکے بعد کی تبریک یوں ہے "مبارک ہیں وہ جو رحم دل ہیں کیونکہ ان پر رحم کیا جائیگا"۔ عمدہ نظائر حسب ذیل ہیں "مبارک ہے وہ جو مسکین کی فکر رکھتا ہے خداوند بپت کے وقت رہائی دیگا" (زبور ۴۱ آیت ۱)

وہ جو کنگال پر رحم کرتا ہے مبارک ہے (امثال باب ۱۴ آیت ۲۱)

طالمود میں لکھا ہے جو بنی نوع پر شفقت کرتا ہے اسپر خدا شفقت کریگا۔

پانچویں تبریک متی کی یہ ہے "مبارک وہ جو پاک دل ہیں کیونکہ وہ خدا کو دیکھینگے"۔ پاک دل کا لفظ زبور ۲۴ آیت ۴ میں آتا ہے اور زبور ۷۳ آیت ۱ بطور نمونہ کے درج کی جاتی ہے جو یہ ہے "تس پر بھی خدا اسرائیل کے لئے جتنے صاف دل ہیں خوب ہی ہے"۔ اس کے علاوہ زبور ۷ آیت ۱۰ و زبور ۱۱ آیت ۷ و زبور ۱۷ آیت ۱۵ اور زبور ۹۷ آیت ۱۱ دوسرے نظائر ہیں۔

چھٹی تبریک یہ ہے "مبارک ہیں وہ جو صلح کراتے ہیں کیونکہ وہ خدا کے

بیٹے کہلائینگے"۔ ہِلّل (Hillel) کی جو ایک مشہور یہودی ربانی لوگوں میں سے ہوا ہے یہ تعلیم تھی۔ کہ "صلح سے پیار کرو۔ صلح کی جستجو کرو اور تمام بنی نوع سے محبت کرو" اب یہ بزرگ یہودی مسیح سے بہت پہلے گذرا ہے اور کہتے ہیں کہ طالمود بھی اس کی تصنیف ہے۔ پھلو (Philo) ایک دوسرا یہودی ربّی ہے اس کی تعلیم یہ ہے کہ تمام وہ لوگ جن کو تمام لوگوں کے باپ یعنی ربّ العالمین کا پورا پورا علم ہے وہ خداوند تعالیٰ کے برگزیدہ لوگوں میں سے ہیں" اس بزرگ کا قول ہے کہ معرفت الٰہی کے معنی ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے اخلاق میں اپنے آپ کو رنگین کرنا تخلقوا باخلاق اللہ مشہور حدیث بھی ہے۔ حضرت یسعیا فرماتے ہیں کہ "اللہ تعالیٰ ہی سلامتی اور صلح پیدا کرتا ہے" ملاحظہ ہو باب ۵۷ آیت ۱۹۔ "خداوند کہتا ہے کہ مَیں لبوں کا پھل پیدا کرتا ہوں سلامتی سلامتی اسکو جو دور ہے اور اسکو بھی جو نزدیک ہے اور میں ہی اُسے صحت دونگا" اس لئے انسان کو چاہیئے کہ خدا تعالیٰ کے رنگ میں اپنے آپ کو رنگین کرے اور اُسی کے نقش قدم پر گویا چلے جس کا نام سلامتی ہے ملاحظہ ہو (کرنتھیوں کسں ربا باب ۹ آیت ۹) لیکن کیا ہی پاک تعلیم ہے اسلام کی جو کہتا ہے کہ خود اس مذہب کا نام سلامتی ہے اور جو اسلام کو مان لیتا ہے وہ سلام اور مسلمان ہو جاتا ہے اس مذہب کا بھیجنے والا بھی "السلام" ہے اور اس مذہب کی انتہا بھی سلامتی ہے اور بہشت میں بھی تمام مسلمانوں کا ورد وظیفہ سلامتی ہی سلامتی ہے۔ اسی تبرک کے لئے ایک اور نظیر یسعیا باب ۵۲ آیت ۷، میں موجود ہے "پہاڑوں کے اوپر کیا ہی خوشنما ہیں اس کے پاؤں جو بشارتیں دیتا ہے اور سلامتی کی منادی کرتا ہے اور خیریت کی خبر لاتا ہے" ساتھ ہی ملاحظہ ہوں ذکریا باب ۸ آیت ۱۶ و ۱۹ و زبور ۳۴ آیت ۱۴ اور امثال باب ۱۲ آیت ۲۰۔

آخری تبریک یوں ہے " مبارک ہیں وہ جو راستبازی کے سبب ستائے گئے ہیں کیونکہ آسمان کی بادشاہت انہی کی ہے" اس کے لئے ملاحظہ ہو یسعیاہ نبی کی کتاب باب ۵۰ آیت ۶ اور ۷ جس میں لکھا ہے " میں اپنی پیٹھ مارنے والوں کو دیتا اور اپنے گال ان کو جو بال کو نوچتے۔ میں اپنا منہ رسوائی اور تھوک سے نہیں چھپاتا پر خداوند یہوواہ میری حمایت کرتا اور اس لئے میں شرمندہ نہ ہونگا اور اسی کے لئے میں نے چقماق کے پتھر کی مانند اپنا مُنہ رکھ دیا اور مجھے یقین ہے کہ پشیمان نہ ہونگا" اس کے بالمقابل ملاحظہ ہو یسعیاہ باب ۵۱ آیت ۷ سے ۱۲ تک ٭

پیشتر اس کے کہ اس تبریکوں والے مضمون کو ختم کیا جاوے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ناظرین کی توجہ ایک ضمنی امر کی طرف بھی منعطف کروائی جاوے کیونکہ اس کا اس مضمون سے ایک خاص تعلق معلوم ہوتا ہے۔ ہم پہلے بھی ذکر کر آئے کہ لوقا میں حلم صلح جوئی یا صلح پسندی۔ پاک دلی۔ رحم اور کریمیت کا کوئی ذکر نہیں۔ اس سے یہ خیال نہیں کرنا چاہیئے کہ گویا مؤلف کی طرف سے یہ سہو ہوگئی ہے۔ ان کا ذکر نہ کرنا ایک خاص مصلحت کے ماتحت ہے اور جیسا کہ ہم اشارۃً ذکر بھی کر آئے ہیں کہ اسکی بڑی وجہ پولوس کی حکمت عملی ہے یہ جو کچھ کیا گیا ہے خاص پولوس کے اثر کے ماتحت کیا گیا ہے۔ ان تبریکات کی مختلف قرأتوں کا اگر مقابلہ کیا جاوے تو صاف نظر آرہا ہے کہ اوائل زمانہ عیسائیت میں دو گروہ موجود تھے۔ اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ فتنہ اپنا سر کھڑا کر رہا تھا اگرچہ پورے طور پر نمودار نہیں ہوا تھا اور نہ اپنی انتہا کو ۔۔ پہنچا تھا۔ دونوں گروہ اپنے اپنے رنگ میں ساتھ ساتھ کام کرتے ہوئے نظر آرہے ہیں ایک طرف پولوس کا رنگ جمتا ہوا نظر آرہا ہے تو دوسری طرف دوسرا فریق اپنا اکھاڑا جماتا ہوا نظر آتا ہے متی کی انجیل کا مصنف ایسا معلوم ہوتا ہے کہ محض اس خیال کو مدنظر رکھ کر کتاب تالیف کر رہا ہے کہ اس نے یہودیوں کو اپنے ساتھ ملانا ہے اسکی کتاب یہود کیلئے

لکھی جا رہی ہے مگر ساتھ ہی کہیں کہیں وہ ایسا بھی معلوم ہوتا ہے کہ پولوس کے زیر اثر آگیا ہے۔ ہر ایک شخص جو ذرا سا بھی تدبّر کو کام میں لانیوالا ہے وہ سمجھ سکتا ہے کہ کشمکش ہر دو طرف سے جاری ہے۔ لیکن یہ مؤلف ہر دو گروہوں کے درمیان رہنا چاہتا ہے اور اپنی طرف سے اس کی کوشش یہ ہے کہ ہر دو متخالف گروہوں کے درمیان موازنہ قائم رکھے۔ بیشتر حصّہ اس کی کتاب کا اس مضمون پر ہے کہ حضرت مسیحؑ کی بعثت محض بنی اسرائیل اور ان کی گم شدہ بھیڑوں کے لئے مخصوص تھی اور اسی لئے وہ یہودی شریعت سے باہر نہیں جاتا بلکہ یہودی خیالات اور معتقدات کا حامی معلوم ہوتا ہے اور ساتھ ہی اس امر پر اس کا بڑا زور ہے کہ اعمال کی سخت ضرورت ہے برخلاف پولوس کی تعلیم کے کہ مدار نجات صرف ایمان ہے اور اعمال نہیں ملاحظہ ہو رسولوں کے اعمال اور پولوس کے خطوط۔

حضرت مسیحؑ کی تعلیم جو متی میں مندرج ہے اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مسیحؑ کی تعلیم میں کوئی تخصیص نہیں پائی جاتی۔ تمام بنی نوع کی ہمدردی اور ان کی نجات ان کا ورد زبان ہے۔ اور جہاں کہیں ان کے منہ سے ایسے الفاظ نکل جاتے ہیں جس میں دائرہ نجات محدود ہوتا نظر آتا ہے وہیں ایسے الفاظ بھی پائے جاتے ہیں جن سے یہ تنگئ خیال بالکل چھپ جاتی ہے۔ مثال کے طور پر متی کی تبریکات اور لہجہ کو دیکھا جاوے۔ اس میں حضرت مسیحؑ کوئی اپنی یا اپنے ملنے کی تخصیص نہیں لگاتے ان کی تعلیم عام ہے یعنی ہر وہ شخص جس میں وہ باتیں پائی جاتی ہوں اس برکت کا مستحق ہے جو حضرت مسیحؑ اس کے لئے مقرر فرماتے ہیں۔ گویا بالفاظِ دیگر ان تبریکات میں تمام بنی نوع شامل ہیں اس میں حضرت مسیحؑ کا کوئی اپنا مذہب معلوم نہیں ہوتا جو بھی ان باتوں پر عمل کرے وہ نجات حاصل کر سکتا ہے مسیحؑ کا ماننا ضروری نہیں گویا یہ عمومیت کا مذہب ہے جس میں سے شخصیت بالکل اُڑا دی گئی ہے جسقدر بھی حلیم۔ غریب دل۔ غم خوار۔ پاک دل اور صلح پسند لوگ ہیں

تمام کے تمام بغیر کسی قسم کی روک ٹوک کے ابدی زندگی کے وارث ہونگے اور آسمان کی بادشاہت میں ان کو داخل کرلیا جاویگا۔ اور یہ بات بھی صحیح ہے کہ اگر ایسے صفات والے آدمیوں کو آسمان کی بادشاہت میں داخل نہ کیا جاوے تو پھر خداوند خدا نہ صرف غیر منصف بلکہ حدودِ عقل سے تجاوز کرنے والا معلوم ہوگا۔

برخلاف اس فیض عام اور عمومیت مذہبی کے لوقا کا مذہب ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ لوقا غیر مسیحیوں کے پیچھے ہاتھ دھوکر پڑا ہے اور اس نے جو آسمانی بادشاہت کا نقشہ کھینچا ہے اس میں تو صرف سوائے حضرت مسیحؑ کے حواریوں کے اور کسی کو گھسنے کی اجازت نہیں۔ ہم یہاں لوقا کے الفاظ بجنسہٖ درج کرتے ہیں جہاں جہاں عبارات پر خط کشیدہ ہیں ان کو غور سے ملاحظہ کیا جاوے۔ "پھر اس نے اپنے شاگردوں کی طرف نظر کرکے کہا مبارک ہو تم جو غریب ہو کیونکہ خدا کی بادشاہت تمہاری ہے مبارک ہو تم جو اب بھوکے ہو کیونکہ آسودہ ہوگے مبارک ہو تم جو اب روتے ہو کیونکہ ہنسوگے جب ابن آدم کے سبب لوگ تم سے عداوت رکھینگے اور تمہیں خارج کردینگے اور لعن طعن کرینگے اور تمہارا نام برا جان کر کاٹ دیں گے تو تم مبارک ہوگے اس دن خوش ہونا ۔۔۔۔ آسمان پر تمہارا بڑا اجر ہے۔"

یہ ممکن ہے کہ لوقا کی تعلیم ہی حضرت مسیحؑ کی اصلی تعلیم ہو اور متی نے یہ دیکھ کر کہ اس کے آقا نے بڑی تنگدلی سے کام لیا ہے اور اس خوف اور شرم سے کہ ایسا نہ ہو کہ اسکے آقا کی تعلیم یہودی تعلیم کے مقابلے میں ناقص ثابت ہو اور اس میں صاف تنگدلی پائی جاوے اس نے اپنے آقا کے الفاظ میں اس قسم کا تصرف کیا ہو جس سے یہ تمام نقص رفع ہو جائیں اور دنیا کی ملامت سے بچ جائیں۔ کیونکہ یہ بالکل سچ ہے کہ لوقا کی روایت جہاں تک کہ اس کا تعلیم سے تعلق ہے یہودی تعلیم کی وسعت اور عمومیت و فیض عام اور ہمدردی کل کے بالکل منافی پڑی ہوئی ہے اور یہ وہی یہودی تعلیم ہے جو عہد عتیق میں پائی جاتی ہے۔ یہ بھی ممکن ہے

کہ منشی کی یہ کوشش ہو کہ حضرت مسیحؑ کی کھلم کھلا تبرا بازی سے جو تفریق اور خلیج یہود اور حضرت مسیحؑ کے پیرووں کے درمیان حائل ہوگئی تھی اس کو پاٹ دیا جاوے اور یہ بھی ممکن ہے کہ یہ تمام تصرف لوقا کی طرف سے ہی واقع ہوا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پولوس اور حضرت مسیحؑ کے دوسرے حواریوں کے درمیان ایک بیّن اختلاف واقع ہوگیا تھا اور دھڑے بندی قائم ہوگئی تھی اور ساتھ ہی یہود اور حضرت مسیحؑ کے درمیان میں بھی ایک صریح انشقاق اور تفریق ہوچکی تھی۔ پولوس اور اس کے بہی خواہ اس امر پر تُلے ہوئے نظر آتے ہیں کہ یہودیوں سے قطع تعلق کرکے اغیار کو اپنے ساتھ ملایا جاوے اور ان کی ہمدردیوں کو حاصل کیا جاوے تاہم کچھ بھی کیوں نہ ہو پولوس اور لوقا ایک فریق کے سرگروہ ہیں اور ان کا منشاء یہ ہے کہ اغیار کی حمایت کی جاوے اور انکی خاطر شریعت اور اعمال کا جوا جو اغیار کے راستہ میں ایک بڑی روک ہو رہے تھے اسکو لعنت قرار دیکر بالکل اُٹھا دیا جاوے تاکہ غیر اقوام کے لوگوں کے ساتھ وہ کُھلے بندوں مل سکیں پس یہ بالکل ممکن ہے کہ اصل وجہ یہود سے کلی علیحدگی کی پولوس اور اس کے ہم نوا ہی ہوں۔

اس مضمون کو ہم مسٹر فریڈ لینڈر کے ہی الفاظ میں ختم کرتے ہیں کہ "یہ تسلیم کرتے ہوئے کہ ان تبریکات میں بہت اعلیٰ درجہ کی تعلیم دی گئی ہے۔ ہمیں اس امر کو ہرگز فراموش نہیں کرنا چاہیئے کہ ان میں جس قدر بھی تعلیم ہے وہ سب یسعیا اور زبور میں پائی جاتی ہے"

محمد دین

---

# کیا حضرت مسیحؑ نے کبھی خدائی کا دعویٰ کیا

دنیا میں جب اللہ تعالیٰ کے مامور آیا کرتے ہیں تو اس وقت انکی تائید میں خدا کے فرشتے لگ جاتے ہیں چنانچہ جس غرض کو وہ پورا کرنا چاہتے ہیں وہ آخر پوری ہو کر ہی رہتی ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اللہ تعالیٰ نے اس غرض کیلئے بھیجا کہ مسیح ابن مریمؑ کو جو دنیا کا ایک بڑا حصہ بُت بنا رہا ہے اس کو توڑ دیا جاوے۔ چنانچہ یہ بُت اب حضرت مسیح موعودؑ کی دعاؤں سے خود بخود پگھلنا شروع ہوا ہے ذیل میں ہم ایک لیکچر کا ترجمہ دیتے ہیں جو ڈاکٹر ریش ڈل ڈین آف کارلائل نے Dr. Rashdal Dean of Carliole پادریوں کے ایک بہت بڑے مجمع میں جو کیمبرج میں جمع ہوئے تھے دیا۔ یہ پادری خود ایک بڑا مشہور و معروف آدمی ہے اور اس کے لیکچر کا یہ اثر ہوا ہے کہ تمام عیسائی دنیا میں ایک تہلکہ پڑ گیا ہے اور عیسائی اخبارات کی رائے میں لوگوں کے دلوں میں یہ خیال پیدا ہو گیا ہے کہ حضرت مسیحؑ کی الوہیت کے سوال پر دوبارہ غور کرنا چاہیئے۔ ذیل میں ہم وہ لیکچر دیتے ہیں۔ بعض جگہ اختصار سے کام لیا گیا ہے کیونکہ وہ حصہ عیسائیت کے اندرونی مسائل کے متعلق ہے جن سے ہمیں سروکار نہیں۔ یہ مضمون ولایت کے روزانہ اخبار Daily Graphic سے لیا گیا ہے وھو ھٰذا ؎

"موجودہ عیسوی مذہب کے علماء اور پادری کہاں تک مسیحیت کی اصلی اور سچی تعلیم سے دُور جا پڑے ہیں وہ ۱۲۔ اگست کے اجلاس علماء سے ظاہر ہوتا ہے اس کانفرنس کے ایک بھرے مجمع میں ویری ریورنڈ ہسٹنگس ریشڈل ڈین آف کارلائل نے مسیحؑ کی ابنیت اور اقنوم ثانی کے مضمون پر لیکچر دیا۔ اُس نے کہا کہ آجکل بڑے زور سے اس امر کا مطالبہ ہو رہا ہے کہ روشن خیال

علماء کو چاہیئے کہ وہ اس امر کا روشن اور واضح طور پر اعلان کریں کہ انکی مسیحؑ کی الوہیت سے کیا مراد ہے اور کتب مقدسہ میں جہاں کہیں یہ الفاظ آتے ہیں وہاں ان کا کیا مفہوم سمجھنا چاہیئے اس مضمون کے منفی پہلو پر تو ڈاکٹر موصوف نے کہا کہ حضرت مسیحؑ نے کبھی دعویٰ ہی نہیں کیا کہ وہ خدا تھے۔ یہ ممکن ہے کہ انہوں نے خود بھی اپنے آپ کو ابن اللہ کے لفظ سے پکارا ہو یا صحیح طور یوں کہنا چاہیئے کہ آپنے کم از کم دوسروں کو اس لفظ سے اپنے آپ کو پکارتے ہوئے نہ روکا ہو لیکن یہ کسی صحیح حدیث یا روایت سے ثابت نہیں ہوتا کہ جہانتک ان کا اپنا تعلق اللہ تعالیٰ کے ساتھ بقائمی ہوش و حواس تھا وہ سوائے انسان ہونیکی حیثیت سے علاوہ کوئی اور شخصیت ہونیکی حیثیت سے تھا یہی نہیں بلکہ وہ یہ چاہتے تھے کہ جیسا ان کا تعلق خدا سے ہے ویسا ہی دوسرے انسانوں کا بھی ہو جائے ؛

اس سے صاف طور پر عیاں ہے کہ حضرت مسیحؑ پورے معنوں میں انسان تھے۔ ان کا نہ صرف جسم ہی انسان تھا بلکہ ان کی رُوح عقل اور ارادہ سب انسانی تھے۔ اس میں کوئی کلام نہیں کہ مسیحی چرچ نے اس سچائی کے تسلیم کرنے میں بہت عرصہ سے پس و پیش ضرور کیا ہے ............

..............................

مجھے اندیشہ ہے کہ بہت سے لوگ جو اپنے آپ کو ایماندار سمجھتے ہیں ان کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ مسیحؑ میں انسانیت بالکل نہ تھی صرف اقنوم ثانی نے انسانی شکل اختیار کی ہوئی تھی۔ مجھے بہت سے ایسے تعلیم یافتہ اور روشن خیال رومن کیتھولک لوگوں کا علم ہے جو اس امر سے محض ناآشنا ہیں کہ حضرت مسیحؑ میں انسانی روح موجود تھی اور نیز یہ کہ چرچ کی بھی یہی تعلیم ہے۔ اصل واقعہ یوں ہے کہ آجکل جس کو عام طور پر مسیحی تعلیم سمجھا جاتا ہے وہ اپولی نیری ازم ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ حضرت مسیحؑ میں انسانیت بالکل نہ تھی آپ صرف اقنوم ثانی تھے جنہوں نے

انسانی شکل اختیار کی ہوئی تھی۔ رومن کیتھولک مذہب کے بعض بڑے سرگرم حامی گو اس امر سے انکار کریں لیکن حقیقت الامر یہ ہے کہ وہ بھی دانستہ یا نادانستہ اس اپولی نیری ازم (Apollinarism) کے اثر کے ماتحت ہیں کیونکہ ان کے اعتقاد میں حضرت مسیحؑ میں انسانی ارادہ نہ تھا۔

ڈاکٹر ریش ڈل نے یہ بھی آگے چلکر کہا کہ یہ عقیدہ رکھنا بھی حضرت مسیحؑ کی تعلیم کے خلاف ہے کہ حضرت مسیحؑ کی روح پہلے ہی سے موجود تھی یعنی مخلوق نہ تھی یہ بھی وہی ملحدپن ہے جو یہ سکھاتا ہے کہ مسیح انسان نہ تھا صرف اقنوم ثانی تھا اور قدیم سے موجود تھا ؛

پھر حضرت مسیحؑ کا الٰہی صفات والا بندہ ہونا اس امر کا مستلزم نہیں ہے کہ آپ کی پیدائش ضرور ہی کنواری کے پیٹ سے ہو یا یہ کہ کسی اور معجزانہ صورت سے رونما ہوئی ہو۔ اگر تاریخی طور پر یہ ثابت بھی ہو جائے کہ حضرت مسیحؑ بن باپ پیدا ہوئے تھے تو اس سے ان کی الوہیت ثابت نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہی اس امر کا عدم ثبوت اس بات کی دلیل ہے کہ آپ میں الوہیت نہ تھی۔ اور نہ ہی حضرت مسیحؑ کی الوہیت سے یہ مراد ہے کہ آپ عالم الغیب تھے ؛

جب سے بشپ گور کے بیمٹن (Bampton) لیکچر شائع ہوئے ہیں اس وقت سے یہ ضرورت کم ہو گئی ہے کہ اس امر پر حد سے زور دیا جائے کہ حضرت مسیحؑ عالم الغیب نہ تھے مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مسیحؑ کا محدود العلم ہونا ابھی تک لوگوں کے دلوں میں بیٹھا نہیں۔ موت و حشر مابعد الموت دوزخ و جنت کے متعلق جس قدر بھی موجودہ زمانے میں تحقیقات ہو چکی ہیں وہ سب اس امر کو ظاہر کرتی ہیں کہ حضرت مسیحؑ کے عالم الغیب نہ ہونے اور محدود العلم و العقل انسان ہونے کے متعلق جسقدر بھی زور دیا جاوے وہ کم ہے یہاں تک کہ بشپ گور بھی تسلیم کرنے کے لئے طیار نہ ہوں حضرت مسیحؑ نے ان مذکورہ بالا

امور کے متعلق جو کچھ بھی کہا ہے اس کو آپ کتنا ہی ہلکا کر کے دکھاویں اور کوشش کریں کہ حضرت مسیحؑ نے یہ بھی نہیں کہا اور وہ بھی نہیں کہا۔ تاہم اس امر کے تسلیم کیئے بغیر کوئی چارہ نہیں کہ حضرت مسیحؑ کی بہت سی امیدیں جو آئندہ سے وابستہ تھیں وہ بر نہ آئیں۔ اور تاریخ ان کی تصدیق نہیں کرتی۔

پس اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ خدا اور انسان کے درمیان کیا تعلق ہے یہ بات غلط ہے کہ انسان عبث طور پر پیدا کیا گیا ہے اور اسکے پیدا کرنے میں کوئی الٰہی مقصد نہیں ہے۔ خدا اور انسان کے درمیان ایک گہرا تعلق اور لگاؤ ہے۔ انسان اصل میں اس مصوّر کل کے ذہن کی ایک تصویر ہے نیز تمام انسان اس فاطر العقل کا ایک محدود عکس ہیں۔ اور یہ تمام صحیح خیالات الٰہی خیالات کی نئی تصویریں ہوتے ہیں ..................

.......... اور سب سے بڑھکر یہ کہ جس چیز کو ضمیر انسانی جو کہ ایک خدا داد طاقت ہے ایک اعلیٰ و اکمل نمونہ خیال کرتا ہے وہ بھی اصل میں اس الٰہی منشاء کا اظہار ہوتا ہے اور اس ارادہ الٰہی کا انکشاف ہی ایک قسم کا الہام ہے جو ہر دم اور ہر وقت فطرت صحیحہ سے اظہار پذیر ہوتا رہتا ہے۔

اہل فلاسفہ اچھی طرح سے سمجھ گئے ہیں کہ عیسائی عقیدہ جو حلول اور اوتار کے متعلق ہے اسکی تہ کے نیچے ایک حقیقت مرکوز ہے وہ یہ ہے کہ ہمیں جو کچھ علم اللہ تعالیٰ کی نسبت حاصل ہے وہ محض اس الہام کے ذریعہ سے حاصل ہوا ہے جس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے اپنا اظہار انسانیت پر کیا۔ لیکن یہ عقیدہ کہ انسانیت ہی خدائیت ہے سیدھا ہمہ اوست کی طرف لے جاتا ہے یا جس کو موجودہ زمانے میں ایبسولیوٹزم (Absolutism) کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے جس کا منشاء صرف اس قدر ہے کہ جو کچھ بھی نیک و بد ہو رہا ہے وہ خدا ہی کر رہا ہے بالفاظ دیگر یہ کہنا چاہیئے کہ خدا تعالیٰ

نیکی و بدی سے بالا ہے یعنی نیکی بدی کوئی چیز نہیں یہ سب کچھ اسی کا کرشمہ ہے۔

"فطرت انسانی کا بہت سا حصہ ایسا ہے جسکو کبھی خدائی حصہ نہیں کہا جا سکتا یہی وجہ تھی کہ عیسائی علماء کو پچھلے زمانوں میں یہ مصیبت پیش آئی کہ خدائی اوتار اور حلول کو تسلیم کریں تاکہ کم از بندہ اور خدا دو جدا گانہ چیزیں رہیں۔

"اگر ہم اس امر پر اعتقاد رکھیں کہ ہر ایک روح ایک نہ ایک حد تک الٰہی منشاء کا اظہار کر رہی ہے اور نیز یہ کہ دنیا میں جس قدر انبیاء اور اصفیاء گذرے ہیں وہ عامی لوگوں کی نسبت زیادہ منشاء الٰہی کے پورا کرنیوالے تھے تو پھر ہمیں یہ بھی تسلیم کرنا پڑیگا کہ ایک شخص میں باقی لوگوں کی نسبت خدائی منشاء کا اظہار اعلیٰ و اتم طور پر ہوا تو اس حد تک ہم مسیحؑ میں الوہی صفات ماننے کے لئے طیار ہیں۔ اور یہی معنی ہیں مسیحؑ کی الوہیت کے"

محمد دین

## بائیبل کے ایک قانون پر نظر

موجودہ عہدنامہ عتیق (جسے قرآن مجید موجودہ شکل میں ایک محرف کتاب قرار دیتا ہے) ہم کو بتاتا ہے کہ آدم اور حوا شجرہ ممنوعہ کھاکر خدا تعالےٰ کی نظر میں گنہگار ٹھیرے اور اس گناہ کی سزا میں آدمؑ کی لغزش کی وجہ سے مردوں کو پیشانی کے پسینہ سے روٹی کھانا اور حوا کی نافرمانی کے سبب عورتوں کو درد زہ سے بچہ جننا پڑا چنانچہ ہم ذیل میں بائیبل کی وہ آیات لکھتے ہیں جن میں یہ مضمون درج ہے:۔

خدا نے "عورت سے کہا کہ میں تیرے حمل میں تیرے درد کو بڑھاؤنگا

اور درد سے تُو لڑکے جنیگی اور اپنے خصم کی طرف تیرا شوق ہوگا اور وہ تجھ پر حکومت کریگا اور آدم سے کہا..... کہ زمین تیرے سبب سے لعنتی ہوئی اور تکلیف کے ساتھ تو اپنی عمر بھر اس سے کھائیگا اور وہ تیرے لئے کانٹے اور اونٹکٹارے اگاویگی اور تُو کھیت کی نبات کھائیگا تُو اپنے مُنہ کے پسینہ کی روٹی کھائیگا جب تک کہ زمین میں پھر نہ جاوے کہ تُو اس سے نکالا گیا ہے کہ تُو خاک ہے اور پھر خاک میں جائیگا۔"

(پیدائیش باب ۳ آیت ۱۶-۱۹)

اِس حوالہ سے ہر شخص معلوم کرسکتا ہے کہ موجودہ بائیبل کی رُو سے عورتوں کے دردِ زہ سے بچہ جننے اور ولادت کے وقت خطرناک تکلیف سہنے کی وجہ صرف ان کی بڑی اماں حوّا کی نافرمانی ہے یعنی اگر حوّا شجرہ ممنوعہ نہ کھاتی اور نہ خداوند کی مخالفت کو توڑتی بلکہ جنت عدن کے اور ہزاروں لذیذ میووں تک اپنی خواہش کو محدود رکھتی تو آدم کے بیٹیوں کو یہ روز بد نہ دیکھنا پڑتا کہ وہ ہر بچے کی پیدائیش پر ایک دفعہ موت کا مُنہ دیکھیں۔ تکلیف و درد کا یہ قانون حوّا کی ایک خواہش نفسانی کا کرشمہ اور محض ایک ہی استنداد کا نتیجہ ہے۔ یہ ہے وہ تھیوری جو موجودہ بائیبل پیش کرتی ہے لیکن اگر ہم ذرا بھی اپنی نظر کو وسعت دیں تو بالکل واضح ہوجاتا ہے کہ بائیبل کا یہ اصول غلط ہے۔ جیسا کہ اس پُر آشوب زمانہ کے مصلح حضرت مرزا غلام احمد صاحب مسیح موعود و مہدی مسعود رئیس قادیان نے اپنے چالیس سالہ اصلاح کے زمانہ میں موجودہ محرف بائیبل کے تمام غلط اصولوں کو غلط ثابت کرکے دکھلایا ہے۔ مَیں جیسا کہ ابھی ابھی بیان کرچکا ہوں ناظرین کی خدمت میں التماس کرتا ہوں کہ وہ اپنی نظر کو وسعت دیں یعنی بنی آدم کے دائرہ سے نظر ہٹا کر اور

حیوانات کی طرف دیکھیں کہ آیا ان میں ولادت کا کوئی قانون بھی ہے یا نہیں اور آیا وہ زمین سے نباتات کی طرح اُگتے ہیں یا وہ بھی انسان کی طرح نر و مادہ سے پیدا ہوتے ہیں؟ ہمارے اس نظر دوڑانے پر ہم کو صاف طور پر نظر آئیگا کہ دنیا کے ہزاروں قسم کے حیوانات جو تعداد میں انسانی افراد سے شمار میں کروڑوں گنا سے بھی زیادہ ہیں قریباً سب کے سب باپ کے نطفہ اور ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے ہیں اور سب کی مائیں ولادت کے وقت اسی طرح تکلیف اٹھاتی ہیں جس طرح حوا کی بیٹیاں اُٹھاتی ہیں اور حمل کی جو مشقتیں دختران حوا جھیلتی ہیں وہی تکالیف تمام مادہ جانوروں کے حصہ میں قدرت نے لازمی قرار دی ہیں چنانچہ ہر شخص جس نے اپنے گھر میں گائے بھینس بکری یا اور کوئی جانور پالا ہے وہ جانتا ہے کہ وضع حمل کے وقت جانوروں کو کیسی تکلیف ہوتی ہے اور ولادت کے قریب کسقدر سخت اضطراب ان جانوروں کی حرکات سے محسوس و مشہود ہوتا ہے بلکہ بعض جانور تو ولادت کے صدمات برداشت نہیں کر سکتے اور مر جاتے ہیں۔ دودھ پلانے والے جانوروں کو جانے دو انڈے کے ذریعہ بچے پیدا کرنے والے جانوروں کو دیکھو تو معلوم ہوگا کہ دردزہ کی جو تکلیف حوا کی کوئی بیٹی نو مہینہ کے بعد ایک دفعہ برداشت کرتی ہے اتنی ہی تکلیف ایک مرغی انڈے دینے کے زمانہ میں ہر روز ایک دفعہ اٹھاتی ہے قریباً ہر شخص جانتا ہے کہ انڈا دینے سے ایک دو گھنٹہ پہلے مرغی کو درد اور اضطراب شروع ہوتا ہے اور مرغی بے قراری میں ادھر اُدھر چیختی پھرتی ہے اور جب کئی گھنٹہ کے متواتر دردزہ کے بعد انڈا دیتی ہے تو ضعف کے مارے اپنی جگہ سے کئی منٹ تک حرکت نہیں کر سکتی اور ہر عقلمند عورت ایسے موقعہ پر مرغی کو آٹا وغیرہ مناسب غذا دیکر ضعف سے بچاتی ہے غرض دردزہ ایک ایسا قانون ہے جو حوا کی بیٹیوں تک محدود نہیں بلکہ ہر مادہ جانور اس میں

مبتلا ہے۔ اور یہ ایک ایسا کلیہ ہے جس کا دائرہ صرف عورتوں پر ہی مشتمل نہیں بلکہ اُس کی وسعت تمام حیوانات کو اپنے اندر لئے ہوئے ہے پس اس قانون کی عالمگیر وسعت کو دیکھ کر ہم بائیبل کے مذکورہ بالا قانون کو جھٹلاتے ہیں ... ... ... ... اور صاف کہتے ہیں کہ اے یورپ کے عقلمندو! اور اے علم بیطار کے عیسائی ماہر! عورتوں کا دردزہ سے جننا اگر حوا کے گناہ کی وجہ سے ہے تو بتاؤ تو سہی کہ باقی مادہ حیوانات کا ولادت کے وقت خطرناک تکلیف اُٹھانا اُنکی کس امّاں کی نافرمانی کا نتیجہ ہے؟ اور اے کفارہ کے فدائیو! اگر اور جانور معصوم ہو کر (جیسا کہ بائیبل سانپ کے سوا سب جانوروں کو بیگناہ ٹھیراتی ہے) دردزہ میں مبتلا ہو سکتے ہیں تو عورتوں کے دردزہ میں مبتلا ہونیکو تم کیوں حوّا کی کسی لغزش کا نتیجہ تصوّر کرتے ہو؟ کیوں نہیں تم اسے خدا کا ایک ایسا قانون قرار دیتے جس کا اثر معصوم اور غیر معصوم دونوں پر ہوتا ہے اور جس کا وجود نیکی یا گناہ کسی پر بھی منحصر نہیں۔ والسّلام

سیّد محمد اسحٰق۔ قادیان

---

# آریہ سماج

سوامی دیانند صاحب کی تصانیف اور آریہ سماج کے دوسرے لٹریچر اور اس کی گذشتہ تاریخ سے صاف معلوم ہوتا رہا ہے کہ آریہ سماج اصل میں ایک پولیٹکل جماعت ہے، مذہب کو انہوں نے ایک آڑ بنایا ہوا ہے لیکن یہ ہمارا اجتہاد ہی اجتہاد تھا اگرچہ اس اجتہاد کے سچا ہونے میں ہمیں کبھی شک پیدا نہیں ہوا بلکہ واقعات اسکی ہمیشہ تصدیق کرتے رہے لیکن لالہ لاجپت رائے صاحب کی تحریر پرکاش رقمی نمبر بتیس میں پڑھکر ہمیں نہ صرف ایک گونہ مسرت ہی حاصل نہ ہوئی بلکہ حضرت مسیح موعود علیہ

الصلوٰۃ والسلام کی معجز نما دور بینی پر اور بھی یقین واثق حاصل ہو گیا حضورؑ نے ایک سے زائد مرتبہ فرمایا کہ ہم میں سے بہت سے لوگ زندہ ہونگے جو آریہ سماج کی موت کا نظارہ اپنی آنکھوں سے دیکھینگے۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ اس وقت جو سماج کا مذہبی جوش وخروش تھا وہ محض آنی تھا اصل میں اس مذہبی جوش کے نیچے ایک پولیٹکل روح کام کر رہی تھی اور یہ ایک قدرتی اور اٹل مسئلہ ہے کہ مذہب اور پولیٹکس کبھی اکٹھے نہیں رہ سکتے۔ کیونکہ مذہب کی غرض سچائی۔ ہمدردی بنی نوع اور تمام مخلوق کی بھلائی ہے لیکن پولیٹکس اسکے بالکل برعکس واقع ہوا ہے کیونکہ پولیٹکس کا مدار پارٹی سپرٹ ہے جس سے سچائی اور ہمدردی اور بہبودی خلق کوسوں بھاگتی ہیں علاوہ ازیں پولیٹکس کے اندر ایک انہماک اور کشش ہوتی ہے کہ انسان خود بخود کھچا چلا جاتا ہے کہ اس میں پڑنے والے کے لئے سچ اور جھوٹ میں تمیز کرنا بہت مشکل ہو جاتا ہے اسکی اصل غرض یہ ہوتی ہے کہ اپنے خصم کو زک پہنچائے۔ اسی لئے مذہب اور پولیٹکس جہاں اکٹھے ہوئے مذہب کی ہستی پولیٹکس میں مدغم ہو جاتی ہے۔ سو یہ نظارہ ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ اور تو اور خود آریہ سماج کے اندر سے اب بڑے زور وشور سے ندائیں آرہی ہیں کہ آریہ سماج مر چکی ہے۔ لالہ لاجپت رائے صاحب اگرچہ کھلے طور پر تو نہیں کہتے مگر یہ وہ صاف تسلیم کرتے ہیں کہ آریہ سماج کے اندر سے نوجوانی زائل ہو رہی ہے اور آریہ سماج بحیثیت مجموعی بڑھاپے کی طرف جارہی ہے"

لالہ صاحب کی تحریر پڑھکر بعض ایسے امور کا بھی پتہ ملتا ہے کہ آریہ سماج اصل میں کبھی بھی مذہبی جماعت نہ تھی چنانچہ لالہ صاحب موصوف تحریر فرماتے ہیں۔ "کہ آریہ سماج کے موجودہ نیم (اصول) لاہور میں بنائے گئے ان اصولوں کو موجودہ شکل دینے میں ان آدمیوں کا ہاتھ تھا جو سنسکرت کی فضیلت و مذہبی نکتہ خیال سے محض صفر تھے ...... اس وقت آریہ سماج کی ترقی میں ایسے

لوگوں کا بھی ہاتھ تھا جو آریہ سماج کے مذہبی عقیدہ کے قائل نہ تھے مگر آریہ سماج کے قومی کام سے پوری ہمدردی رکھتے تھے" آگے چلکر لالہ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ ویدوں کو بھی اگر الہامی مانا جاتا تھا تو اس لئے کہ وہ قومی گرنتھ تھے۔ باقی رہا یہ امر کہ مذہب کو کیوں آڑ بنایا گیا اس کے متعلق لالہ صاحب فرماتے ہیں "کہ اس وقت تک ہندوستانی قومیت کا راگ قبل از وقت معلوم ہوتا تھا" ہاں یہ سوال کہ لالہ لاجپت صاحب کی رائے اس معاملہ میں کہانتک مستند ہے اس کے متعلق صرف اتنا ہی لکھدینا کافی ہے کہ لالہ صاحب موصوف امریکہ جانے سے پہلے آریہ سماج کی روح رواں تھے چنانچہ آپ اپنے مضمون کے اختتام پر دستخط کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "آریہ سماج کا پرانا سیوک"

محمد دین

---

# ما فوق العادت

من شکر بہرہ ہرچہ گویم کہ لطف او ✤ از خود چو میبرد بخدا مے بردمرا

یہ بحث چھوڑکر کہ کونسی عادت نیک اور محمود ہے اور کونسی بری اور مقبوح جسقدر کام کرتے ہیں ہم عادی ہیں یا جو کام ہم اپنے اردگرد ہوتے دیکھتے ہیں یا جن کاموں کی بابت ہمیں یہ شہادت ملتی ہے کہ وہ ہوتے یا ہوتے رہے ہیں وہ تحت العادت ہیں یا دوسرے الفاظ میں یوں کہو کہ جسقدر کام دنیا میں ہو رہے ہیں یا ہو چکے ہیں اور جن پر تجربی اور سماعی شہادت شاہد ہے وہ خارج از عادت خارج از عقل اور خارج از تجربہ نہیں ہیں اگر کوئی شخص کہے کہ ایک انسان دن بھر میں پیدل ۳۲۱ میل مسافت کرتا اور کبھی کبھی ہوا میں بھی اڑتا ہے تو ہم کہینگے کہ یہ صحیح نہیں اور ہم اسے تسلیم نہیں کر سکتے کیونکہ ایسا نہ تو ہم خود ہی کر سکتے ہیں اور نہ اس پر کوئی عقلی سماعی اور تجربی شہادت ہے اسی طرح اگر کوئی کہے کہ زید اندھا بھی ہے اور دیکھتا بھی ہے زید بہرہ گونگا بھی ہے اور سنتا اور بولتا بھی ہے تو یہ صحیح نہ ہوگا کیونکہ یہ ہو نہیں سکتا نہ ہم نے خود ایسا دیکھا اور نہ سنا۔ یا تو ہم خود دیکھکر یقین کرتے ہیں

اور یائے نکر بشرطیکہ ایسی سماعت یقینی اور قرین عقل بھی ہو بہت سی باتیں اور بہت سے واقعات ہم روایتی رنگ میں ہی تسلیم کرتے ہیں عادی ہیں بشرطیکہ ایسی روایات تنقید شدہ ہوں اگرچہ بعض اوقات بعض روایات کمزور اور غلط بھی ہوتی ہیں مگر جبتک انکی غلطی اور سقم نہ کھلے تب تک ہم انکی تغلیط پر آمادہ نہیں ہوتے۔ عادات کا سلسلہ دو رنگ رکھتا ہے ایک قدرتی قوانین کے سلسلہ میں اور دوسرے افعال و تجربات و معلومات کے سلسلہ میں قدرتی عادات دو قسم پر ہیں ایک وہ جو اس دَور زندگی میں معمول ہیں اور جن تک ہم پہنچنے کیلئے ساعی رہتے ہیں اور ایک وہ جو ہماری حدود دریافت سے بالاتر ہیں اس قسم کے سب سلسلے خواہ وہ تجربہ پر موقوف ہوں خواہ عینی ہوں اور خواہ سماعی خواہ عقلی اور خواہ روایتی۔ کچھ تو مستقل اور غیر متغیر ہوتے ہیں اور کچھ غیر مستقل اور قابل تغیر۔ شروع میں اگرچہ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ کونسا سلسلہ برابر ایک ہی رنگ میں چلا جائیگا۔ اور کونسا ایسا ہے کہ جس کا سلسلہ ٹوٹ کر کوئی اور رنگ نمودار ہوگا جو بعض باتیں انسان سلسلہ عادات کے تحت غیر متبدل اور محال جانتے تھے کسی مابعد زمانہ میں وہی باتیں ممکن الوقوع ہوگئیں جس وقت دنیا میں سلسلہ تار برقی۔ لاسلکی وغیرہ جاری نہیں تھا جس زمانہ میں ایرو پلین نہیں تھا اس زمانہ میں سب لوگ اس قسم کی باتیں محال جانتے تھے لیکن اس عہد میں ایسی باتیں اور ایسے محالات عادت کے خلاف ثابت نہیں ہوتے۔ جب لوگ عام لوگ ہی نہیں بلکہ خواص بھی اس قسم کی باتیں گذشتہ صدیوں میں سنتے تھے تو سُنکر مافوق العادت کہکر خاموش رہتے تھے اگر کوئی اسپر اصرار کرتا تو اسے بہت سے لوگ پاگل اور مجنون سمجھتے تھے آج یہ حالت اور یہ کیفیت ہے کہ جاہل سے جاہل بھی انکار نہیں کرتا اس قسم کے واقعات اور تغیرات ثابت کرتے ہیں کہ انسانی عادات تجربوں مزید معلومات مزید تحقیقات اور مزید مشاہدات کے تحت تغیر پذیر ہیں جب تغیر پذیر ہوتی ہیں تو وہی تغیرات رفتہ رفتہ عادات ہو جاتی ہیں اور لوگ انپر ایسا ہی یقین اور اعتماد کرتے ہیں جیسے پہلی عادتوں پر کرتے تھے۔ اب اگر کسی کو کہا جائے کہ ٹرین فرش زمین پر

دَوڑتی پھرتی اور ہوائی جہاز فضائے آسمان اور ہوا میں اُڑتے اور لاسلکی - و برقی کے ذریعہ سے منٹوں اور گھنٹوں میں ہزاروں کوس پر خبریں روانہ کی جاتی ہیں تو کوئی بھی انکاری نہیں ہوتا۔ اگر گذشتہ زمانوں میں کوئی ایسی باتیں کہتا تو کہنے والے کو دیوانہ کہا جاتا۔ کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ آنے والی گھڑیوں میں اس قسم کی ترقیات اور مزید معلومات نہیں ہونگی اور اسی طرح لوگ انپر بھی یقین نہیں کرینگے اور پچھلی عادتیں نئی باتوں سے متغیر نہیں ہونگی کوئی نہیں کہہ سکتا کہ ابھی انسان اپنی قوتوں اور اپنے جذبات کے تحت اور بھی کتنی دُور چلا جائیگا اور کن کن مخفی امور اور مکتومہ رموز پر روشنی پڑے گی ؛

شروع دنیا ہی سے نہیں شروع زمانہ تاریخ سے اگر انسانی ترقیات اور انسانی معلومات کا جائزہ لیا جائے تو پتہ لگ سکتا ہے کہ کس طرح انسانی خیالات انسانی عادات انسانی نظریوں اور معلومات میں تغیر کرتا رہا اور کس طرح پرانے خیالات پُرانی عادات کے بجائے جدید معلومات اور جدید عادات کا دَور دورا ہوتا گیا۔ آج اگر پُرانی باتوں میں سے بعض باتیں موجودہ انسانوں کے رو برو بیان اور پیش کی جائیں تو بہت سے لوگ ہنس دینگے۔ اگر ہم آج کسی گذشتہ زمانہ کو خواب میں بھی یہ جدید کہانیاں سُنائیں تو وہ بھی یقین نہ کرے جس عہد کے لوگ اعضائی اشاروں اور آوازی اشاروں سے بات چیت کیا کرتے تھے اگر اُنہیں ہم اس وقت کی تقریر اور تحریر کا خاکہ دکھائیں تو شاید مشکل ہی سے یقین کریں ؛

وہ باتیں وہ رموز اور امور جو عادات سے بالاتر یا مافوق العادت ہیں تین قسم کے ہیں:-

(الف) مافوق العادت نسبتی -

(ب) مافوق العادت میعادی اور حاضرہ -

(ج) مافوق العادت بلا تعیّن میعاد -

نسبتی مافوق العادت وہ امور اور وہ رموز ہیں جو بعض اشخاص کے مقابلہ میں

مافوق العادت ہیں اور بعض کے مقابلہ میں عادات کے خلاف نہیں ہیں۔ ایک حکیم ایک تجربہ کار کے مقابلہ میں دوسرا شخص وہ باتیں اور وہ عمل نہیں کرسکتا جو ایک حکیم اور تجربہ کار کرسکتا ہے۔ ایک عام آدمی جب ٹرین چلتی دیکھتا ہے تو یہ نہیں جان سکتا کہ کیونکر اس قدر تیز چل رہی ہے لیکن جو ماہر ہیں وہ جانتے ہیں۔ ایک مسمرایزر جو عمل کرتا ہے اسے دوسرے ناواقف لوگ نہیں جان سکتے "تا وقتیکہ سیکھیں نہیں ایک اشراقی اپنے رنگ میں عمل کرتا" ہے لیکن دوسرے لوگ نہیں جان سکتے اور نہ جاننے تک یہی کہیں گے کہ یہ باتیں خلاف عادت ہیں۔

مافوق العادت میعادی وہ باتیں وہ معلومات اور وہ رموز ہیں جو کسی خاص زمانہ سے مربوط اور وابستہ ہیں مثلاً اس عہد میں جسقدر ترقیات اور جسقدر معلومات علمیہ اور جسقدر مشینیں تکوین پذیر ہوئیں اور نکلی ہیں وہ اپنے اپنے ظہور سے پہلے میعادی تھیں جب ان کا زمانہ آگیا تو ایسے سب کمالات منصۂ ظہور میں آتے گئے اور لوگ ان سے مستفید ہونے لگے۔

اسی طرح جو جو باتیں اور جو جو معلومات اب تک ظاہر نہیں ہوئے ہیں اپنی اپنی میعاد پر عہود آیندہ میں ان کا بھی ظہور ہوتا رہے گا اس حد تک اور اس زمانہ تک جو قدرت کرچکی ہے انہیں وہ نسلیں اور وہ ذریات حل کرینگی کہ جن کے ذمہ ہمت پر ایسے عقد کا حل رکھا گیا ہے اور جو لوگ اسکے اہل ہیں۔

## کُلُّ اَمْرٍ مَرْھُوْنٌ بِاَوْقَاتِھَا

مافوق العادت کی دو شقیں جو ہم نے اوپر بیان کی ہیں ان سے کسی کو انکار نہیں کیونکہ باوجود اسکے کہ ان کا کچھ حصہ اوجھل بھی ایک وقت تک رہتا ہے پھر بھی یہ من اجلے البدیہیات ہیں۔ اب رہا تیسرا حصہ یا تیسری شق۔ جب یہ دو حصے درست نکلے تو یہ یقین کرنا کچھ مشکل نہ ہوگا کہ تیسرا حصہ بھی صحیح اور درست ہے تیسرا حصہ مافوق العادت کا وہ حصہ ہے جو شروع ہی سے اوجھل اور بالاتر

عقل و تجربہ و قیاس چلا آتا ہے ہم نہیں کہہ سکتے کہ اُس کی میعاد کیا ہے اور وہ کب ختم ہوئی اور کس طرح ختم ہوگی اگرچہ وہ حصہ عقل و فراست کے خلاف نہیں ہے لیکن جو عقل ہمیں دی گئی ہے اس کی وہاں تک پہنچ اور رسائی نہیں ہے ہماری فطرت اور ہم میں سے بعض مقدس فطرت والوں نے ہمیں اس حصہ کی بابت جو کچھ کہا ہے ہم اس پر یقین رکھتے ہیں اور اسی کے شیدائی ہیں۔ ؎

دیوانۂ پیغام نگار است دلِ ما ٭ سوداز دہ بوئے بہار است دلِ ما

دوسرے الفاظ میں اس حصہ مکتومہ کا نام روحانیات وجدانیات اور مذہب ہے اس حصہ کی بھی دو شقیں ہیں ایک شق میں کچھ کچھ باتیں کھول کر کہی گئی ہیں جن کے ہم کسی مذہب کو مان کر عادی اور عامل بھی ہوتے ہیں اور دوسری شق میں ایسی باتیں اور ایسی رموز بیان کی گئی ہیں بطور ایک معمہ کے جن کی حقیقت ہم پر کُھلی نہیں اور نہ کُھل سکتی ہے ہم نے یہ اوجھل اور مخفی شق اس صبر اور اس شوق سے سُنی ہے کہ ہم اس سے زیادہ ایک قدم بھی بڑھانا نہیں چاہتے کیونکہ کہنے والے پر ہمیں اس قسم کا اعتماد ہے کہ ہم شک کرنا دیوانگی خیال کرتے ہیں۔ عشق میں جب نگاہِ حُسن کام کر جاتی ہے تو پھر حسین سے یہ پوچھنا گناہ ہے کہ تمہاری نگاہ میں ایسی کشش کیوں ہے اور کیوں نگاہ کام کر گئی ایسے شیدائیوں کے دل و دماغ میں جو کچھ ہوتا ہے وہ خود تو بزبان حال بیان نہیں کر سکتے اور زبانِ حال بہت کم لوگ سمجھتے ہیں ؎

درخواب ندید آنکہ شبے جلوۂ یوسف ٭ از حالِ زلیخا چہ خبر داشتہ باشد

یہ کہنا کہ کوئی بات اور کوئی رمز مافوق العادت ہو ہی نہیں سکتی ایک مغلطہ ہے جب بعض باتیں بعض انسانوں کے مقابلہ میں عامیانہ رنگ میں بھی نسبتاً مافوق العادت ہیں تو کیوں یہ تیسری قسم کا سلسلہ بھی نہیں ہو سکتا یہ بات اس حالت میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ جب ہمیں قوانین قدرت اور ضوابط عالم پر کُلیتاً ضبط و دخل ہو جب یہ نہیں تو پھر کیونکر ایسا رونما ہو سکتا ہے جو باتیں اور جو رموز صدیوں کے بعد یا اس صدی

میں کھلی اور عمل میں آتی ہیں ان کی روش اور ان کا موقعہ اظہار ہی شاہد ہے کہ ایسی باتیں اور ایسی رمزیں وقت مقررہ پر ہی کھلا کرتی ہیں۔

دنیا میں اس وقت دو شعبے عمل پذیر ہیں مذہب اور مذہب کے علاوہ دیگر عقلی۔ فلفسیانہ تجربے اور امور تحت سائنس و حکمت مذہب کے سوائے اور جسقدر رموز اور امور ہیں ان میں انسان ہمیشہ رویت یقین اور تجربہ کا محتاج رہتا ہے لیکن مذہبی امور میں تحت عقیدت سب کچھ قبول کیا جاتا ہے جب کبھی یہ کہا جاتا ہے کہ مذہبی رموز اور مذہبی امور بھی ایسے ہی فلسفہ اور سائنس کے معیار پر کھوٹے کھرے ہونے چاہیئے جیسے دیگر امور ہوتے ہیں تو اس میں ایک مغالطہ لگ جاتا ہے جب دونوں کا کرہ جداگانہ ہے تو استدلال کا طریقہ بھی جداگانہ ہی ہونا چاہیئے جب مذہب یہ کہتا ہے کہ ایک روح بھی ہے اور وہ بعد از قالب چھوڑنے کے فنا نہیں ہوگی اور اس دَور زندگی کے سوائے ایک اور بھی دَور زندگی ہے جو مرنے کے بعد آئیگا اور اس دَور میں انسان بوجہ اپنے اعمال۔ اور افعال جزا اور سزا کے بھی مستحق اور مستوجب ہونگے تو یہ سب باتیں سلسلہ مافوق العادت ہی سے وابستگی رکھتی ہیں ان امور یا ان رموز کی تحقیق اور تدقیق عقلی پہلو سے کرنا ایک دوسری راہ لینا ہے جو عقل اس موجودہ زندگی میں کام دے رہی ہے وہ عقل ان مافوق العادت مقامات تک رسائی نہ رکھنے کی وجہ سے قاصر رہ جاتی ہے ایسے مسائل الہامی عقل ہی پیش کرتی اور الہامی عقل ہی سے ان کا حل بھی ہوتا ہے سائنس چونکہ ان حدود تک نہیں پہنچ سکتا اسواسطے وہ ان مقامات میں کام نہیں دے سکتا۔

یہ کہنا کہ کس طرح سوائے عقلی دلائل اور تجربہ و رویت کے ان مسائل پہ یقین ہو سکتا ہے درست نہیں کیونکہ ہم سائنس اور حکمت و فلسفہ کی حدود میں رہ کر بھی اس قسم کے مسائل پر یقین کرنے کے عادی ہیں سائنس تجربہ کرتے کرتے بہت دُور تک پہنچتا اور بال کی کھال تک نکالتا ہے لیکن پھر بھی کنہ اشیاء کی دریافت سے رہ جاتا

ہے جو کچھ نیچر کے عالم میں ہو رہا ہے اور جو مناظر ہمارے اردگرد محیط ہیں انہیں ہم دیکھتے تو ہیں اور ان کی بعض کیفیات اور رموز تک ہمیں رسائی بھی ہے لیکن بایں ہمہ ان کی کنہ کا علم نہیں ہے کبھی قرائن سے کام لیتے ہیں اور کبھی آثار اور تاثرات سے ہوا - پانی اور آگ کی نسبت ہم نے بہت کچھ چھان بین بھی کی - اور ان سے کام بھی بہت کچھ لئے - بجلی کی طاقتوں سے کام بھی لیا اور ایک طرح اُسے اپنے قابو میں بھی کر رکھا ہے مگر کون کہہ سکتا ہے کہ ان طاقتوں کی کل حقائق کا ہمیں علم ہو گیا ہے اور اب کوئی بات ان کی ہم سے مخفی نہیں رہی ہے - ہم ان اشیاء اور ان طاقتوں کی بعض حقائق اور کیفیات پر جو یقین رکھتے ہیں تو ایک صورت میں جزوی رنگ میں ہی اور ہم میں سے بہتوں کا یقین محض روایتی اور اضافی ہی ہوتا ہے ہم میں سے بہت سے لوگ باوجود نہ سمجھنے کے بھی اس واسطے ایسی باتیں مانتے ہیں کہ بعض حکیم فلاسفر اور سائینس دان ایسا کہتے ہیں لیکن جب ہم مذہبی درس میں آتے ہیں تو اُستادان ازل سے بعض سبق سُنکر حیران اور پریشان ہو جاتے ہیں کہ ان مخفیات کا یقین کیونکر کیا جائے نہ تو اس درس میں داخل ہو کر ہم قرائن سے کام لینا پسند کرتے ہیں اور نہ آثار و تاثرات پر اعتبار رہتا ہے یہی اصرار ہوتا ہے جب تک روح دیکھیں نہیں جب تک یوم محشر میں ہمیں اسی دَور زندگی میں بلایا نہ جائے جب تک خدا کو اپنی آنکھوں سے نہ دیکھیں اور باتیں نہ کریں اور اس کا اپنے رنگ میں جائزہ نہ لیں تب تک اعتماد اور یقین مشکل ہے کوئی وجہ نہیں کہ خواہ مخواہ ایسے روحانی اُستادوں پر یقین کیا جائے اور انکی صداقت پر مُہر لگائی جائے جب ہم ایسے نکتہ چینوں سے پوچھتے ہیں کہ تم خود ہی اپنی ذاتی قوتوں اور دعوے کی بابت ذرا ہمیں بھی پھر خاموش رہ جاتے ہیں اور یہ کہنے پر مجبور ہوتے ہیں کہ یہ باتیں سمجھ اور بیان سے باہر ہیں زبان قال سے سمجھا نہیں سکتے اور زبان حال کا سمجھنا اس سے بھی مشکل ہے ۔

ماگم شدگاں دشت عشقیم ؛ اے خضر ممکن سراغ مارا

یہ نظریہ کہ ہم بغیر دیکھنے کے کسی چیز اور کسی کیفیت کا اقرار ہی نہیں کر سکتے ایک فریب دہ خیال ہے اس دَوْر زندگی میں رہ کر ہم گھڑی بھی نہیں سکتے ہم ایک نہیں بہت سی باتوں اور کیفیات کا بغیر دیکھے ہی یقین کرتے ہیں کبھی آثار سے کام لیتے ہیں اور کبھی قرائن سے استدلال کرتے ہیں یہ کہنا کہ بغیر دیکھے شانتی اور اعتماد ہو ہی نہیں سکتا ایک غلطی ہے مذاہب کی بہت سی باتیں صرف سماعی اور غیر مرئی ہیں خدا کو کس نے دیکھا ہے لیکن ساری دنیا جس قسم کا اعتماد اور وثوق رکھتی ہے وہ فلسفہ اور سائنس کے مسائل پر کہاں ہے ہم نے آج تک کسی سائنس دان کو کسی مسئلہ سائنس کے متعلق خود کو کسی مصیبت میں پڑتے نہ دیکھا لیکن مذہب والوں میں سے صدہا ہی کو نہیں ہزاروں کو عقیدت مذہبی پر جان نثار کرتے دیکھتے ہیں۔ یقین اور اعتماد میں جان نثاری نہیں ہو سکتی محبت اور کشش میں ہوتی ہے مذہب کے ساتھ لوگوں کو چونکہ محبت ہوتی ہے اسواسطے جان نثار بھی ہوتے ہیں کون کہہ سکتا ہے کہ مذہب والوں سے زیادہ تر کوئی اور شانت ہوتا ہے جو عقیدت اور وثوق مذہب والوں کو مافوق العادت امور اور رموز سے ہوتا ہے وہ سائنس کے مسائل اور تھیوریوں پر کب ہوتا ہے مذہب والے ایسے امور اور ایسی رموز کے انکار سے اخیر تک مجتنب رہتے ہیں اور جان جائے پھر بھی منکر نہیں ہوتے اور دوسری طرف انکار اور اعتراف کی قیمت عموماً برابر ہی ہوتی ہے :

اس طریق عمل سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ جن امور کو سائنس دان خلاف عقل کہتے ہیں ان پر مذہب والے کس قدر یقین اور اعتماد رکھتے ہیں اور جنہیں معقولات میں رکھتے ہیں ان پر لوگ کیسا یقین رکھتے ہیں رہی یہ بات کہ مذہب کی باتوں میں مذاہب کے درمیان اختلاف رہتا ہے سو یہ کوئی دلیل بطلان امور

مافوق العادت کی نہیں ہے اس سے زیادہ خود فلسفہ اور سائینس کے مسائل میں رہتا ہے مذاہب کی اصولی باتیں تو شروع سے لیکر اب تک جیوں کی تیوں ہیں صرف فروعی باتوں میں اختلاف ہے۔ مذہب دلوں پر حکومت کرتا ہے اور دل ہی اس کے مصدق اور معترف ہیں مذہب اپنے ماننے والوں کو ایک مضبوط چٹان پر لاکر کھڑا کر دیتا ہے۔ فتدبّر

خوشم از نعرۂ مستانۂ دل ٭ خدا آباد دارد خانۂ دل (مرزا سلطان احمد۔ قادیان)

---

# تربیت قادیان

گذشتہ سال جو کچھ شورش لاہور کے کالج کے طلباء میں ہوئی۔ وہ کوئی لاہور پر ہی موقوف نہیں تھی ملک کے مختلف حصص میں اسکے اثرات نمودار ہوئے۔ مگر اس ہلچل کے زمانے میں جبکہ نوجوانان کالج جوش وقت کے ماتحت بہت حدتک ڈسپلن کو بھول گئے تھے اس وقت نوجوانان قادیان نے جو مختلف کالجوں میں پڑھتے اور احمدیہ ہوسٹل لاہور میں رہتے تھے ایک اعلیٰ درجہ کا نمونہ چال چلن ملک کے سامنے پیش کیا۔ کون نہیں جانتا کہ کن مشکلات میں سے ان مٹھی بھر نوجوانوں کو گذرنا پڑا۔ تمام کے تمام کالج کے طالب علم ایک طرف اور یہ مٹھی بھر نوجوان دوسری طرف۔ انکی بساط ہی کیا تھی فیصدی غالباً تین سے زیادہ نہ ہونگے لیکن وہ بڑی دلیری اور جان بازی اور جان نثاری سے اور ایک امر کو حق جانتے ہوئے اس بات پر تل گئے کہ خواہ کچھ بھی ہو وہ اپنے اساتذہ کی جان و آبرو ہر دو کی حفاظت کرینگے ان کو کسی قسم کا لالچ نہ تھا مذہبی نقطہ خیال سے ان کے پرنسپل اور پروفیسر ان کے ویسے ہی مخالف تھے جیسے کہ دوسرے طلباء جو اپنے ان اساتذہ کی ہتک کرنے میں غالباً حد اعتدال سے کوسوں دور جا پڑے تھے۔ پھر کونسی بات تھی

جو ان احمدی طلباء کو جن کا بیشتر حصہ تعلیم الاسلام ہائی سکول سے پاس ہو کر کالجوں میں داخل ہوا ہوا تھا کشاں کشاں اس امر کی طرف لیگئی کہ ان کو اپنے اساتذہ کی جان و مال عزّت و آبرو کی حفاظت کرنی لازمی ہے اور اسکو انہوں نے اپنا مذہبی فرض سمجھا کہ وہ ایسا کریں اور جو ایسا نہ کرتے تھے وہ ان سے سخت نفریں تھے۔ آخر کوئی بات تھی وہ وہی تربیت تھی جو ہائی سکول قادیان میں پڑھکر اور نیک اساتذہ کی صحبت میں رہ کر اور حضرت خلیفۃ المسیح ثانی رضؓ کے فیوض سے مستفیض ہو کر انہوں نے حاصل کی تھی۔ اور یہ تعلیم گویا ان کا جزو ایمان و عمل ہو گئی تھی غلط یا صحیح یہ امر دوسرا ہے کم از کم دنیا اس امر کا لوہا مان چکی ہے کہ تربیت قادیان ایک حیرت انگیز چیز ہے۔ یہ چیز ہر وقت ظاہر نہیں ہوا کرتی اور نہ خریدنے سے ملتی ہے اپنے موقع پر یہ تربیت اگر صحیح طریقہ پر کی جائے تو ضرور ظاہر ہو کر رہتی ہے۔ آخر دوسرے بھی ان جیسے ہی طالب علم تھے ان سے کیوں یہ ضبط نہ ہو سکا۔ صاف بات ہے کہ انکی کوئی تربیت نہیں ہوئی تھی۔ پس یہی ایک تربیت ہے جس کو انگریزی میں (Self Control) سے موسوم کیا جاتا ہے جو تمام نیکیوں کی جڑ ہے۔ کیونکہ بدی کا مقابلہ وہی کر سکتا ہے جس میں یہ مادہ اپنے نفس پر قابو پانے کا پیدا ہو گیا ہو اور یہی کیریکٹر کا جزو اعظم ہے اس کے بغیر کیریکٹر کیریکٹر نہیں۔

پس یہ احمدی طلباء مبارکباد کے مستحق ہیں کہ وہ وقت پر میزان میں پورے اُترے خدا تعالیٰ ان کو اس سے بڑھکر نیکی کرنے کا موقع دے اور خدا کرے کہ ہائی سکول قادیان بیش از بیش اپنے مقصد میں کامیاب ہو۔

# مختلف نوٹ

جیون تت ۸ ۱۱/۲۱ کے اشو میں لکھتا ہے کہ غلطی کے اقرار سے غلطی کی معافی نہیں ہو سکتی یہ اس حد تک تو صحیح ہے کہ محض لفظی اقرار سے غلطی معاف نہیں ہو سکتی جبتک کہ اس کے ساتھ اصلاح کے آثار نہ ہوں۔ مگر یہ بھی غلط ہے کہ غلطی کا اقرار محض عدم سے ہے۔ حالانکہ اقرار غلطی اس امر پر دال ہوتا ہے کہ ایک شخص جو اس غلطی کا شکار ہے وہ اب سمجھ گیا ہے کہ اسکے اندر ایک بیماری ہے، جس کا اسے علاج کرنا چاہیئے۔ یہ ایک طرح کی تشخیص کا کام مریض کیلئے دیجاتی ہے اور وہ اپنی بیماری کا خیال کر کے اس کے علاج کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک شخص دوسرے کو گال دیتا ہے یہ ایک غلطی ہے جس کی تہ کے نیچے کبر اور نخوت اور حقارت ہے جب ایک شخص اپنی غلطی کا اقرار کرتا ہے تو وہ اپنی طبیعت کو نہ صرف تذلیل کیطرف آمادہ کرتا ہے۔ بلکہ اپنی نفسانیت کبر و نخوت اور حقارت کی جڑ پر ضرب لگاتا ہے اسکی طبیعت میں فروتنی پیدا ہو جاتی ہے اور وہی اسکا علاج ہے۔

---

مسلمان تحریک ترک سوالات میں ایسے منہمک اور اسکے نشہ میں ایسے مخمور ہو گئے ہیں کہ انہیں مذہب کا ذرا بھی خیال و احساس باقی نہیں رہا۔ وہ جادہ صداقت سے کوسوں دُور ہو گئے ہیں اور انہوں نے مذہب کو خیرباد کہکر اور پس پُشت ڈالکر حصول سوراج کو اپنا مذہب قرار دیلیا ہے وہ ہندوؤں کی دوستی کا دم بھر رہے ہیں اور ہندو مسلم اتحاد کا راگ الاپ رہے ہیں۔ منقول از مشرق ۳ ۱۱/۲۱

---

لالہ لاجپت رائے صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ جب تک محمد علی شوکت علی یا جگت گرو کو سزا نہ دیجاویگی ہمارا ملک ترقی نہیں کر سکتا ان میں سے کسی نہ کسی کو سزائے موت ملنی چاہیئے ہندوستان کی نجات اسی میں ہے۔ لالہ صاحب کا یہ ارشاد قابل مسرت نہیں ہے بلکہ ہمارے لئے قابل صد ہزار افسوس ہے۔ اسوجہ ہے کہ اسکے مستحق مسٹر گاندھی اور علی برادران سے پہلے خود لالہ صاحب ہیں مگر ایسے موقعوں پر لالہ صاحب قدرت کی فیاضی سے بیمار ہو جاتے ہیں۔ مشرق ۳ ۱۱/۲۱

# آٹھ روز تک رنگ بنانا مفت سیکھو

دنیا جانتی ہے کہ جرمنی کے بعد پہلے ہم نے رنگ بنایا۔ مگر چونکہ تمام ہندوستان کی ضرورت کو ہم پورا نہیں کر سکتے تھے اس لئے ہم نے ۳۰۰ نسخے اپنی کتاب کلر مینوفیکچرنگ میں چھاپ دیئے ہیں اور رفاہ عام کی خاطر اسکی قیمت صرف پانچ روپے رکھی اسکے بعد جو نسخے ہمیں حاصل ہوئے وہ اپنے رسالہ دستکاری میں شائع کرتے رہے جسکی بدولت بمبئی کلکتہ مدراس دہلی لاہور متعدد کارخانہ جاری ہو گئے۔ مگر جن لوگوں نے ہمارے کسی نسخہ کو تجربہ کر کے نہیں دیکھا انکو یقین دلانیکی خاطر ایک ہفتہ تک رسالہ دستکاری ہر شخص مفت منگوا کر فائدہ اُٹھائے کمان سے نکلا ہوا تیر۔ زبان سے نکلا ہوا فقرہ۔ اور کھویا ہوا وقت کبھی واپس نہیں آتا۔ اسلئے آپ آج ہی منگوا لیں (مینجر رسالہ دستکاری دہلی)

# پانچ سو روپیہ ماہوار

اگر کمانا چاہو۔ تو ہم سے صابون بنانا سیکھ لو۔ فیس ساٹھ روپیہ کی بجائے پندرہ روپیہ۔ گلیسرین پیرسوپ کے مانند صابون کی ٹکیہ بنانیکی مشین ہمراہ مفت۔ مگر نام پھول پتی کندہ کرانیکی اُجرت تین روپیہ علیحدہ ہوگی صابون کی تراکیب اور مشین کے ہمراہ ہم اقرار نامہ بھی روانہ کرینگے جس پر لکھا ہوگا۔ اگر ہم بذریعہ تحریر انگریزی دیسی بغیر چربی دس قسم کا صابون اور مثل ولایتی کے سوڈا کرسٹل بنانا نہ سکھا سکے۔ یا اس میں دُگنا منافع نہ ہو۔ یا بارہ برس کا لڑکا ۵۰۰ روپے ماہوار کا مال تیار نہ کر سکے۔ یا مشین میں ایک اونس سے ۱۲ اونس تک وزن کی ٹکیہ نہ بن سکی۔ تو یہ صاحب پانچسو روپیہ ہرجانہ بذریعہ عدالت ہم سے وصول کرنیکا حق رکھتے ہیں۔ پانچ روپیہ پیشگی وصول ہوئے بغیر تعمیل نہ ہوگی۔

**مینجر رسالہ دستکاری بارہ دری شیر افگن خاں دہلی**

ملکی صنعت کی قدر کرو
سنہ ۱۹۱۸ء
مقبول عام صنعتی تحفہ قادیان
دیا کا
کی تیز رفتاری
میدے کی سیویاں بنانے کی آہنی مشین
کے متعلق پبلک کی رائے
(۱) سمندر کو کوزہ میں بند کیا ہے
جناب محمد حسین صاحب قانونگو لنڈن ضلع ملتان تحریر فرماتے ہیں:۔ آپکی مرسلہ پہلی مشین کو
دیکھ کر ہر ایک سمجھدار انسان اس کا فریفتہ ہوگیا۔ اسی وجہ سے میں نے دوبارہ منگائی تھی۔ مگر
آپنے کمال مہربانی سے ۱۶ عدد ارسال کردیں جنکی بابت میں آپکا مشکور ہوں۔ اب ہاتھوں ہاتھ
لوگ لے جا رہے ہیں۔ امید ہے کہ جلدی اور منگوانی پڑینگی۔ مشین کی پختگی اور مضبوطی میں آپنے کمال کیا
ہے۔ سیویاں خوب باریک نکلتی ہیں۔ اور بہت ہی کم محنت درکار ہوتی ہے۔ باوجود ان خوبیوں
کے وزن میں اسقدر کم گویا سمندر کو کوزہ میں بند کیا ہے۔ آپکے دیانتداری سے کام کرنیکی
تعریف جسقدر کیجاوے کم ہے۔ امید ہے کہ آپکا کارخانہ ہندوستان بھر مشہور ہوجاویگا:
(۲) نعمت غیر مترقبہ
جناب بابو اکبر علیصاحب سب انجنیر سونا ملکی ضلع بلگورا تحریر فرماتے ہیں:۔
مرسلہ مشین عید کے روز ملی مشکور ہوا۔ واقعی مشین سفر کے لئے نعمت
غیر مترقبہ ہے۔ ایک بڑی مشین ارسال فرماویں:
قیمت مشین مع پرزہ کہ جہاں مرضی ہو لگا لیں چھ روپے بغیر پرزہ ہے۔
ایم فضل کریم عبدالکریم قادیان ضلع گورداسپور (پنجاب)

رجسٹرڈ ایل نمبر ۱۱۷۹





(مطبع میگزین قادیان میں باہتمام شیخ عبدالرحمٰن صاحب قادیانی پرنٹر و پبلشر چھپکر صدر انجمن احمدیہ کیلئے شائع ہوئی)